


احسان دانش
ڈاکٹر احمد حسن
جسٹس (ر) محمد افضل چیمہ
جسٹس (ر) مفتی محمد تقی عثمانی
ڈاکٹر مولانا تقی الدین ندوی
حافظ سید رشید احمد ارشد
ڈاکٹر رشید احمد جالندھری
مولانا زاہد الراشدی
علامہ سید سلیمان ندوی
مولانا سمیع الحق
مولانا سید سلیمان یوسف بنوری
مفتی سیاح الدین کاکاخیل
مولانا شمس الحق افغانی
ڈاکٹر صغیر حسن معصومی
ڈاکٹر غلام مصطفی خان
کوثر نیازی
ماہر القادری
مولانا محمد منظور نعمانی

زمزم پبلشرز




ولنعلمه من تأويل الأحاديث

والله غالب على أمره

ولكن أكثر الناس لا يعلمون

# پیش لفظ

محدث العصر حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی سیرت، سوانح اور آپ کی علمی تصنیفات پر بہت سے مضامین لکھے گئے، یہاں تک کہ برصغیر پاک و ہند سمیت عالم عرب کی مشہور جامعات میں آپ پر ایم اے، ایم فل اور پی ایچ ڈی کے تحقیقی مقالات بھی تحریر ہوئے، آپ کے سانحہ وفات پر آپ کی حیات، خدمات اور کارناموں پر مشتمل تین رسالوں –سرفہرست ''بینات'' کراچی، ''خدام الدین'' لاہور اور ''لولاک'' فیصل آباد– کی طرف سے خصوصی شمارے شائع ہوئے، اس کے علاوہ دیگر رسائل وجرائد میں بھی وقتاً فوقتاً آپ پر مضامین شائع ہوتے رہے، مشہور ہے کہ اخبار کی زندگی ایک دن اور ماہانہ جرائد ورسائل کی زندگی فقط ایک ماہ ہوتی ہے، چنانچہ کسی بھی شخصیت پر خصوصی اشاعت چھپنے کے بعد وہ تاریخ کے اوراق کا حصہ بن جاتی ہے اور بہت کم ایسی نوبت آتی ہے کہ اسے دوبارہ شائع کیا جائے یا کوئی ماہنامہ جریدہ ورسالہ دوبارہ زیور طبع سے آراستہ ہو، چنانچہ ایک وقیع علمی، ادبی وتحقیقی ذخیرہ رسائل کی گذشتہ فائلوں میں پوشیدہ ہے، بہرحال بینات کی اشاعت خاص بیاد حضرت بنوری طبع اول کے بعد اسی آب وتاب کے ساتھ دوبارہ شائع ہوئی اور کتب خانوں میں دستیاب ہے، لیکن مؤخر الذکر رسائل تاریخ کا حصہ بن گئے، اس بات کی ضرورت تھی کہ بینات کے علاوہ دیگر رسائل میں حضرت

بنوری رحمۃ اللہ علیہ پر مشاہیر اہل علم وقلم کے مضامین کو اکٹھا کر کے از سر نو شائع کیا جائے، چنانچہ اس مجموعے کے اکثر مضامین "خدام الدین" اور بعض "لولاک" سے لیے گئے ہیں، کچھ مضامین وہ بھی ہیں جو دیگر رسائل میں شائع ہوئے تھے، ان کو بھی اس مجموعے میں شامل کرلیا گیا ہے، چنانچہ اب یہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

مضامین کی ترتیب لکھنے والوں کے نام کی حروف تہجی کے اعتبار سے ہے، چونکہ اس مجموعے کے اکثر مضامین خاکہ نگاری -ذاتی تعلق ویادداشت- کی صنف سے تعلق رکھتے ہیں اس لیے ابتدا میں آپ کا مکمل اجمالی تذکرہ وسوانح بھی اس میں شامل کیا گیا ہے جو آپ کے صاحبزادے استاذ محترم حضرت مولانا سید سلیمان یوسف بنوری صاحب کا تحریر کردہ ہے، نیز مولانا زاہد الراشدی صاحب کا حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وفات پر لکھا گیا ارباب علم کے لیے لمحۂ فکریہ بطور تتمہ کتاب کے آخر میں شامل ہے جس کے مندرجات آج بھی فکر وعمل کی دعوت دے رہے ہیں۔

قارئین کے مطالعہ میں اگر ان مضامین کے علاوہ کوئی اور مضمون بھی ہو تو از راہ کرم راقم کو اس سے مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعت میں اسے بھی شامل کرلیا جائے، دعا ہے کہ اللہ تعالی اس کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور ہمیں اکابرین کے علوم سے استفادہ کی توفیق عطا فرمائے، آمین۔

محمد عمر انور
جمادی الاولی ۱۴۳۲ھ
umaranwer@gmail.com

# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوسُفَ فِي الْأَرْضِ

يَتَبَوَّأُ مِنْهَا حَيْثُ يَشَآءُ ۚ نُصِيبُ

بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَّشَآءُ وَلَا نُضِيعُ

أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ ﴿٥٦﴾ صَدَقَ اللّٰهُ الْعَظِيمُ ١٢ / ٩٨

كتبه الفقير نفيس الحسيني غفر الله ذنوبه وستر عيوبه

[illegible] وَلَقَدْ جَآءَكُمْ يُوسُفُ مِنْ قَبْلُ بِالْبَيِّنٰتِ

٧ ٩ ٣ ١ ٥

---

يٰاَسَفٰى عَلٰى يُوسُفَ وَابْيَضَّتْ عَيْنٰهُ مِنَ الْحُزْنِ

٧ ٧ ٩ ١ ٢

مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ

# خودنوشت

## نام ونسب اور تعلیم

راقم الحروف محمد یوسف بن سیّد محمد زکریا بن میر مزمل شاہ بن میر احمد شاہ البنوری الحسینی کی ولادت بتاریخ ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ مطابق ۱۹۰۸ء بروز جمعرات بوقتِ سحر پشاور کے مضافات کی ایک بستی میں ہوئی۔

سلسلۂ نسب نویں جدِ امجد عارف محقق حضرت سیّد آدم بن اسمٰعیل الحسینی الغزنوی البنوری المدنی کی وساطت سے حضرت سیّدنا حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے جاملتا ہے۔

قرآن کریم اپنے والد ماجد اور ماموں سے پڑھا، امیر حبیب اللہ خاں کے دور میں افغانستان کے دارالحکومت 'کابل' کے ایک مکتب میں صرف ونحو کی ابتدائی کتابیں پڑھیں، اس دَور کے مشہور استاذ شیخ حافظ عبداللہ بن خیر اللہ پشاوری شہید ۱۳۴۰ھ ہیں، فقہ، اصولِ فقہ، منطق، معانی وغیرہ مختلف فنون کی متوسط کتابیں پشاور اور کابل کے اساتذہ سے پڑھیں، ان میں اکابر حضرت مولانا عبدالقدیر افغانی لقانی (جو جلال آباد افغانستان میں محکمہ شرعیہ کے قاضی مرافعہ تھے) اور شیخ محمد صالح قیلغوی افغانی وغیرہ ہیں۔

باقی ماندہ علوم وفنون، علم حدیث اور اصولِ حدیث کی کتابیں ۱۳۴۵ھ سے ۱۳۴۷ھ تک دارالعلوم دیوبند میں پڑھیں، دورۂ حدیث جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں کیا،

یہاں جن مشائخ سے استفادہ کیا ان میں سب سے بڑے شیخ محقق عصر مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ (جو پاکستان کے شیخ الاسلام اور "فتح الملهم شرح صحيح مسلم" کے مصنف ہیں) اور امام العصر، محدث کبیر، عالم شہیر، شیخ محمد انور شاہ الکشمیری ثم الدیوبندی رحمہ اللہ ہیں، خصوصاً امام العصر رحمہ اللہ سے انتہائی استفادہ کیا، انہی سے تخرج حاصل کیا اور ایک سال سے زیادہ عرصہ تک شب و روز ان کا خادمِ خاص رہا۔

جامعہ اسلامیہ ڈابھیل سے فراغت کے بعد ۱۹۳۰ء میں پنجاب یونیورسٹی سے ایک ماہ میں پرائیویٹ تیاری کر کے مولوی فاضل کا امتحان دیا اور سند حاصل کی۔

## دینی وملّی خدمات

چار سال پشاور میں جمعیۃ العلماء کے پلیٹ فارم پر دینی وسیاسی خدمات انجام دیتا رہا، آخر میں جمعیۃ العلماء پشاور کا صدر رہا۔

(چونکہ شیخ انور رحمہ اللہ سے خصوصی استفادہ کیا اس لیے) اسی نسبت وتعلّق کی بناء پر جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں تدریس کے لیے تقرر ہوا اور بالآخر وہاں کا شیخ الحدیث وصدر مدرس بنا، جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کی مجلس علمی کا رکن بھی منتخب کیا گیا۔

۱۹۳۷ء میں مجلس علمی نے اپنی کتابوں (فیض الباری اور نصب الرایہ) کی طباعت کے لیے مجھے مصر بھیجا اور مجلس ہی کی طرف سے مصر کے علاوہ یونان، ترکی، حجاز مقدس کا سفر بھی ہوا، مجلس کی مفوضہ علمی خدمت کو بحُسن وخوبی انجام دیا، اور اس سلسلہ میں چودہ مہینے ملک سے باہر رہا۔

جمعیۃ العلماء ہند گجرات وضلع بمبئی کا صدر بھی رہا اور بمبئی اوقاف کمیٹی کا ممبر بھی۔

۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء میں قاہرہ میں منعقد ہونے والی موتمر فلسطین میں مفتی کفایت اللہ دہلوی رحمہ اللہ کا مساعد رہا، چونکہ مفتی صاحب رحمہ اللہ صاحب فراش تھے اس لیے دوران کانفرنس جتنے پروگرام ہوئے اور جو بیانات وغیرہ اخبارات میں شائع ہوئے

سب میرے قلم سے نکلے۔

## دارالعلوم دیوبند سے پیشکش

قیام ڈابھیل کے دوران دارالعلوم دیوبند کے طبقۂ علیا کی پیشکش بار بار کی گئی نیز دارالعلوم دیوبند میں منصب افتاء کے لیے شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانی، مولانا حسین احمد مدنی رحمہما اللہ اور قاری محمد طیب صاحب تینوں حضرات نے اصرار فرمایا مگر قبول کرنے سے معذرت کر دی، جامعہ احمدیہ بھوپال کے لیے علامہ سیّد سلیمان ندوی نے بھی دعوت دی مگر اسے بھی قبول نہیں کیا۔

## پاکستان آمد

بعض مشاہیر کے اصرار پر جنوری ۱۹۵۱ء میں ہندوستان سے ہجرت کر کے پاکستان پہنچا اور دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار (حیدر آباد سندھ) میں شیخ التفسیر کے منصب پر تقرر ہوا، وہاں تین برس کام کیا، پھر وہاں سے مستعفی ہو کر کراچی چلا آیا اور یہاں اپنے بعض اکابر علماء کی رفاقت میں فارغ التحصیل حضرات کی تربیت کے لیے ایک علمی ادارہ قائم کیا۔

## اسفار

راقم الحروف کو حرمین شریفین کے سفر مقدس کا شرف بارہا حاصل ہوا، ۱۹۳۷ء میں قاہرہ کا سفر ہوا جہاں تقریباً ایک سال قیام رہا، اسی طرح عراق، مصر، لیبیا، اُردن، شام، بیروت، ایران، افغانستان، ترکی، یونان وغیرہ کے اسفار بھی کیے۔

## تصنیفات

بندہ کی تصنیفات یہ ہیں:

۱-**بغية الأريب فی احکام القبلة والمحاريب**: جو قاہرہ سے ۱۳۵۷ھ

میں زیورِ طبع سے آراستہ ہوئی۔

۲-**نفحة العنبر فی حیاة امام العصر الشیخ محمد انور:** جو دہلی سے ۱۳۵۳ھ میں طبع ہوئی۔

۳-**یتیمة البیان** (جو دراصل امام العصر مولانا الشیخ محمد انور شاہ رحمہ اللہ کی تصنیف مشکلات القرآن کا مقدمہ ہے) دہلی سے ۱۹۳۶ء میں زیورِ طبع سے آراستہ ہوئی۔

۴-**معارف السنن شرح جامع الترمذی:** نہایت جامع شرح ہے، ابتدائی کتاب سے کتاب المناسک کا اختتام چھ ضخیم جلدوں میں ہوا۔

متعدد کتابوں پر مقدمے بھی لکھے جن میں سے اہم یہ ہیں:

۱-**مقدمۂ فیض الباری شرح صحیح البخاری.**

۲-**مقدمۂ النصب الرایة تخریج احادیث الهدایة.**

۳-**مقدمۂ مقالات کوثری**

تینوں کتابیں مصر سے طبع ہو چکی ہیں۔

۴-**مقدمۂ عقیدة الاسلام**

۵-**مقدمۂ عبقات للشاہ اسماعیل الشهید رحمه الله.**

۶-**مقدمۂ اکفار الملحدین فی ضروریات الدین.**

اس کے علاوہ اور بھی کئی مقدمات ہیں جن میں سب سے ضخیم اور قیمتی مقدمۂ معارف السنن "عوارف المنن" ہے جو سردست غیر مطبوعہ ہے، علاوہ ازیں بعض کتابوں پر تقریظیں بھی تحریر کی ہیں جن میں سے شیخ رضوان محمد رضوان کی کتاب "فهارس البخاری الکبیر" پر تقریظ بھی ہے، علاوہ ازیں راقم الحروف کے مختلف علمی موضوعات اور مسائل پر تحقیقی نوٹ بھی ہیں۔

## شعروسخن

عربی میں اہل علم کے انداز پر کلام (اشعار) کا مجموعہ بھی ہے جن میں بعض اشعار بہت عمدہ سمجھے گئے ہیں، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح میں دو قصیدے ہیں، جن میں سے ایک قصیدہ فائیہ ہے، جو "شذرات الأدب في مديح سيّد العجم و العرب" کے نام سے قاہرہ کے ہفت روزہ "الاسلام" کی اسراء ومعراج پر خصوصی اشاعت میں ۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء میں شائع ہو چکا ہے، جس پر اہل فن اور اہل زبان نے خوب داد دی تھی اور اسے بہت پسند کیا تھا۔

## اساتذہ

اسفار کے دوران بڑے بڑے علماء واعیان سے ملاقاتیں ہوئیں اور ان سے اجازت حدیث بھی حاصل کی، ان میں سے چند حضرات کے اسماء گرامی یہ ہیں: محقق کبیر شیخ علاّمہ محمد زاہد الکوثری، عالم کبیر شیخ خلیل الخالدی المقدسی، محدث جلیل شیخ عمر بن حمدان المحرسی المالکی المغربی، استاذ کبیر شیخ محمد بن حبیب اللہ بن مایابی الجکنی/ الحکلمی الشنقیطی (کلیہ اصول الدین مصر کے استاذ حدیث) اور محدثہ شیخہ امۃ اللہ بنت شاہ عبدالغنی المجددی محدث دہلوی ثم مدنی وغیرہ ہیں۔

## تلامذہ

بلادِ حرمین میں مجھ سے بہت سے علماء نے اجازت حدیث لی ہے، جن میں سے بعض حضرات کے نام یہ ہیں: شیخ سلیمان بن عبدالرحمن الصنیع (مکہ مکرمہ کے ادارۂ "هيئة الأمر بالمعروف والنهي عن المنكر" کے سربراہ) محدث شیخ حسن المشاط (مکہ مکرمہ کے مدرسہ صولتیہ کے مدرس) محترم بزرگ شیخ ابراہیم ختنی مقیم مدینہ منورہ، شیخ عبد العزیز عیون السود حمصی شامی، شیخ علی محمد مراد حموی اور عالم جلیل شیخ عبدالفتاح ابوغدہ وغیرہ۔

ان پچیس سالوں میں مختلف فنون اور حدیث وغیرہ کی بہت سی کتابیں زیر درس رہی ہیں، جن کو خوب تحقیق وتدقیق کے ساتھ پڑھایا، خصوصاً سنن ابی داؤد، جامع ترمذی

صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ، موطا مالک، موطا محمد، مقدمہ ابن صلاح وغیرہ، علم ادب کی کتابوں میں سے مقامات بدیع الزماں الہمدانی، مقامات حریری، مقامات زمخشری، سبع معلّقات، ہمزیہ بوصیری، دیوان حماسہ وغیرہ

## مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی تأسیس

جب دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار سے قطع تعلق کیا تو کراچی سے پشاور تک پاکستان کے دس بارہ سے زیادہ علمی اداروں نے صدر مدرس وغیرہ کے منصب پیش کیے لیکن کسی کو قبول نہ کیا اور باقی ماندہ تھوڑی سی عمر ادھر اُدھر ضائع کرنے اور نئے تجربات کرنے کے بجائے یہی مناسب سمجھا کہ سابقہ تجارب کی روشنی میں اپنے انداز کا دینی مدرسہ قائم کیا جائے اور وہاں اپنے طویل تعلیمی تجربہ کی روشنی میں طلبہ کی تعلیم وتربیت کا ایک خاص نظام رائج کیا جائے جونسل جدید کے لیے مفید ہو، لیکن ایسی عظیم الشان مہم کے لیے:

اوّلاً: اونچے درجے کے اخلاص کی حاجت۔

ثانیاً: ہمت بلند کی ضرورت۔

ثالثاً: جُہدِ مسلسل اور صبر واستقامت درکار۔

رابعاً: رفقاء کے روحانی ومادی تعاون کی احتیاج۔

مجھے احساس تھا کہ مجھے یہ چیزیں میسّر نہیں، اور ان کے بغیر کسی کام کی ابتداء خوابوں کی دُنیا بسانے اور ٹھنڈے لوہے پر چوٹ لگانے کے مرادف ہے:

﴿وَاَنّی لھم التناوش من مّکان بعید﴾ [سبا آیت ۵۲]

لہٰذا میں نے مناسب سمجھا کہ حرمین شریفین کا سفر کروں، حج وزیارت کی سعادت حاصل کروں اور حج وزیارت کو ایسے کام کی توفیق کا ذریعہ بناؤں جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول (ﷺ) کو محبوب ہو، اور وہاں اللہ تعالیٰ سے استخارہ کروں کہ میرے دل میں وہ کام ڈالے جو دین وعلم کی خدمت کے سلسلہ میں میرے مناسب حال ہو۔

چنانچہ بروز جمعہ ۴ ذی الحجہ ۱۳۷۳ھ کو ہوائی جہاز سے بصرہ گیا اور وہاں سے عراقی طیارہ سے جدّہ اُترا اور مکہ مکرمہ پہنچا، ان مقدس مقامات میں، قبولیت دُعاء کے خصوصی مقامات و مبارک اوقات اور خاص کیفیت کی گھڑیوں میں اس مقصد وحید کے لیے خوب دعائیں مانگتا رہا، مکہ مکرمہ میں بیس روز گذار کر زیارت روضۂ نبوی (علی صاحبہا الصلاۃ و السلام) کی غرض سے مدینہ منورہ روانہ ہوا، وہاں بتیس ۳۲ دن قیام رہا اور استخارہ و استشارہ کے بعد پختہ ارادہ کرلیا کہ دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار سے مستعفی ہوکر نئے مدرسہ کی بنیاد ڈالوں گا اور اسے ایک خاص نہج پر چلاؤں گا۔

پاکستان واپس پہنچا تو حیران تھا کہ کیا کروں اور کیسے کروں؟ تقریباً سال بھر اسی شش و پنج میں گزرا، اس اثناء میں ایک صاحب ثروت حاجی یوسف سیٹھی (جنہوں نے اپنی دولت قرآن کریم اور دینی تعلیم عام کرنے کے لیے وقف کررکھی تھی) آئے اور تقریباً پچاس ہزار روپے مجھے پیش کرنا چاہے (جو میرے اور مولانا عبدالرحمٰن کاملپوری کے لیے تقریباً پانچ سال کے مشاہرہ کے لیے کافی ہوتے) تاکہ ہم نئے مدرسہ کا افتتاح کردیں، لیکن میں نے یہ کہہ کر وہ خطیر رقم واپس کردی کہ میں متعدّد وجوہ کی بناء پر مدرسہ کی بنیاد رکھنے سے قبل کسی قسم کی امداد و معاونت قبول نہیں کرسکتا، ہاں مدرسہ کے افتتاح کے بعد جو معاونت ہوگی شکریہ کے ساتھ قبول کی جائے گی، لیکن میں جتنا انکار کرتا رہا وہ اتنا ہی اصرار کرتے رہے، تاہم میں نے اس معاونت کے قبول کرنے سے قطعی انکار کردیا۔

بعدازاں اپنے ایک دوست کی رفاقت میں مدرسہ کھولنے کا اِرادہ کیا، اس سلسلہ میں بعض ان حضرات کی معرفت جو حکومت میں اثر رکھتے تھے، حکومت سے مطالبہ کیا کہ مدرسہ کی تعمیر کے لیے ہمیں کوئی جگہ دی جائے، حکومت نے کراچی شہر سے تقریباً آٹھ میل کے فاصلہ پر شمال مغرب میں ''حب ندی'' کے قریب ''لال جبوہ'' نامی مقام پر دس ایکڑ زمین دینے پر رضامندی ظاہر کردی، مادی وسائل کی قلت، حصول کتب، طلبہ کے

وظائف، مدرسین حضرات کی تنخواہوں وغیرہ کی درپیش مشکلات کے سبب ابھی میں تردّد ہی میں تھا کہ اس جگہ کام شروع کروں یا نہیں کہ اخبارات میں میری طرف سے یہ اعلان شائع ہو گیا کہ دینی مدارس کے فارغ التحصیل طلباء کے لیے تخصص و تکمیل کے درجہ کے لیے ایک مرکز کا افتتاح کیا جا رہا ہے جس کا طرزِ تعلیم اور نصاب تعلیم یہ ہوگا:

۱-مشکلاتِ قرآن کی تعلیم۔

۲-مشکلات حدیث کا درس۔

۳-فقہاء کے مذاہب کا مقارنہ ابن رشد کی کتاب بدایۃ المجتہد کے طرز پر۔

۴-مقدمہ ابن خلدون کی تعلیم۔

۵-حکیم الہند شاہ ولی اللہ دہلوی کی ''حجۃ اللہ البالغہ'' کا پہلا جز۔

۶-تاریخ ادب عربی کے سلسلہ میں ''تاریخ ادب عربی'' اور ''الوسیط''

۷-تحریر و انشاء اور عربی لکھنے بولنے کی مشق اور اس کے لیے موضوع سے متعلق کتابوں کا یاد کرنا، مثلاً ابن الأجدابی کی "كفاية المتحفظ"، اُسکافی کی "مبادئ اللغة العربية"، ہمدانی کی "الألفاظ الكتابيه" اَبومنصور ثعالبی کی "فقه اللغة" وغیرہ۔

یہ اعلان ہوتے ہی دس بارہ فارغ التحصیل طلباء میرے پاس پہنچ گئے، جن میں دارالعلوم دیوبند اور مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور کے فضلاء بھی تھے، اکثریت ان طلبہ کی تھی جو پاکستان کے مدارس سے سند یافتہ تھے، اب میں طلبہ کے لیے کتابیں خریدنے اور ان کو وظیفہ دینے پر مجبور تھا، اس وقت میرے پاس میرے ایک فاضل دوست کے بارہ سو روپے امانت تھے، میں نے ان سے وہ قرض لے کر ضروری کتابیں جو میسّر آسکتی تھیں خرید لیں۔

جس رفیق کے ساتھ مل کر میں نے اس کام کو شروع کیا تھا وہ اپنے مخلص احباب و رفقاء سے چندہ وغیرہ جمع کرنے لگے اور میں نے عملی کام شروع کر دیا، ساتھ ہی اپنے احباب کو طلبہ کی معاونت اور ضروری اسباب مہیّا کرنے کی طرف متوجہ کرتا رہا، لیکن جلد ہی

مجھے احساس ہُوا کہ میں اپنے اس رفیق کے ساتھ رہتے ہوئے صحیح کام نہیں کرسکتا اور طلبہ کی جس طرح دینی وعلمی، اخلاقی وعملی تربیت کرنا چاہتا ہوں وہ ان کے ساتھ رہتے ہوئے نہیں ہوسکتی، میرا ذوق اور خیالات ان صاحب سے مختلف تھے، ساتھ ہی کچھ اور حوادث اور تکلیف دہ واقعات بھی پیش آئے جن کا تذکرہ بے سُود ہے مجھے اُمید ہے کہ خدا مجھے اس کا صلہ آخرت میں دے گا۔

اس صورت حال کے پیش نظر میں ان سے قطع تعلق کرنے اور اس جگہ کو چھوڑنے پر مجبور ہوگیا اور اب میں نے یہ کوشش کی کہ کوئی مناسب جگہ دیکھ کر وہاں کام شروع کروں اور اپنے طرز کا مدرسہ کھولوں، اس کام کے لئے جامع مسجد نیو ٹاؤن، جس کی تعمیر ابھی شروع ہی ہوئی تھی مجھے پسند آئی، جامع مسجد کے ساتھ ہی ایک ٹکڑا فارغ پڑا تھا، منتظمین مسجد کا خیال تھا کہ جامع مسجد کی تعمیر سے فراغت کے بعد کبھی خدا نے موقع دیا تو وہاں پر مدرسہ بنائیں گے، میں نے مسجد کے سیکرٹری جناب محمد سلیم صدیقی لکھنویؒ اور خزانچی حاجی محمد یعقوب کالیہؒ کو یہ پیشکش کی کہ جس مدرسہ کو وہ ایک مدّت کے بعد بنانا چاہتے ہیں اس کو میرے حوالہ کردیں اور میں نے صاف الفاظ میں انھیں بتلا دیا کہ میں آپ حضرات سے کسی قسم کی معاونت کا خواہاں نہ ہوں گا، نہ تعمیر کے سلسلہ میں نہ کتابوں اور طلبہ کے وظائف وغیرہ کے سلسلہ میں، آپ حضرات صرف اتنا احسان کریں کہ اس فارغ قطعۂ اراضی سے مجھے فائدہ اٹھانے کی اجازت دے دیں، کمیٹی میں اس وقت مخلص قسم کے تاجر پیشہ لوگ تھے، جن میں حاجی وجیہ الدین دہلوی رحمہ اللہ جیسے سمجھدار تجربہ کار، مخلص اور نیک لوگ موجود تھے جنھوں نے مسجد کی تعمیر اور دینی مدرسہ اور دارالمطالعہ کے قیام کے لیے حکومت سے تین سال مقدمہ لڑکر یہ زمین حاصل کی تھی، کمیٹی کے سب اراکین نے متفقہ طور پر مدرسہ کا انتظام وانصرام اور دیگر تمام معاملات میرے سپرد کردیے۔

جب میں اس جامع مسجد میں پہنچا تو ابھی اس کا سنگ بُنیاد ہی رکھا گیا تھا وہاں

وضو خانہ تھا نہ استنجا خانہ، رہنے کا مکان تھا نہ رہنے کے قابل کوئی جگہ، نہ ضروریاتِ زندگی کا کوئی وجود تھا، ادھر میں بالکل خالی ہاتھ تھا، میرے پاس کچھ بھی نہ تھا، مجبوراً مجھے ایک تاجر حاجی علیم الدین صاحب جے پوری سے تین سو روپے قرض لینا پڑے اور ان میں سے تیس روپیہ فی طالبعلم کے حساب سے طلبہ کو ایک ماہ کا وظیفہ تقسیم کر دیا، اس طرح سے ۱۹۵۳ء میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی بنیاد رکھی گئی، اور یوں کام کی ابتداء محض اللہ جلّ شانہ کے توکّل اور بھروسہ پر ہوئی اور خدا کا شکر ہے کہ اس دینی و علمی کام میں خدا کے بھروسہ و اعتماد پر کام شروع کر کے مجھے اللہ کی متوکل بندوں سے مشابہت کا موقعہ میسّر آ گیا اگرچہ میں ان میں سے ہُوں نہیں۔

یہ تھی ابتداء کار اس راستہ میں جو مصائب و آلام، تکالیف اور مشقتیں اٹھانا پڑیں اور افکار کے جن پگھلا دینے والے ہجوم سے گزرنا پڑا ان کا تذکرہ بے معنی ہے، خدا کا شکر ہے کہ اس نے مجھ جیسے کمزور شخص کو توفیق و استقامت بخشی۔

فله الحمد كما ينبغى لجلال وجهه وعظيمه كبريائه وكبير منته والآئه

خدا کا شکر ہے کہ اس نے اس مدرسہ کو اس کی نوعمری اور ابتداء ہی میں تعلیم و تربیت کی حسن۔ خوبی اور نظم و نسق کی عمدگی وغیرہ میں دوسرے مدارس و معاہد سے ممتاز کر دیا اور ابھی اس پر بیس سال بھی نہ گزرے تھے کہ اس کے پاس عظیم الشان قیمتی کتب خانہ جس میں علوم و فنون کی کئی ہزار درسی کتابوں کا ذخیرہ جمع ہو گیا جن کی قیمت کئی لاکھ روپے سے زیادہ ہے۔

مدرسہ میں سر دست مندرجہ ذیل شعبہ جات کام کر رہے ہیں:

۱- درجہ حفظ و تجوید قرآن کریم، جس میں اس وقت سو سے زیادہ بچے پڑھتے ہیں۔

۲- مکتب و ناظرہ، جس میں تقریباً پچاس بچے پڑھتے ہیں۔

۳- درجہ اعدادی، جس میں عربی زبان، اردو لکھنا پڑھنا اور فارسی کی تعلیم دی

جاتی ہے۔تقریباً پچاس بچے داخل ہیں۔

۴-درجہ ثانویہ۔

۵-درجہ عالیہ۔

۶-درجہ تخصص فی الحدیث، اس میں حدیث اور اس سے متعلق علوم، اسماء الرجال، اصولِ حدیث، جرح وتعدیل، حدیثی مشکلات وغیرہ کی تعلیم دی جاتی ہے، اس درجہ کے لیے طلبہ کے امتخاب کا طریقۂ کار یہ ہے کہ وفاق المدارس العربیۃ الاسلامیہ کے دورہ کے امتحان میں شریک ہونے والے پانچ چھ سو طلباء اوّل درجہ میں کامیاب ہوتے ہیں ان میں سے پانچ طلباء کو منتخب کرلیا جاتا ہے، یہ طلباء اپنے مشرف ونگران (جو اس فن میں ماہر وعلاّمہ ہوتے ہیں) کی زیرِ نگرانی مقررہ نصاب کی کتابیں مطالعہ کرتے ہیں، چنانچہ صرف اصولِ حدیث میں دس کتابیں مطالعہ کرائی جاتی ہیں، حاکم کی "علوم الحدیث" خطیب کی "الکفایۃ" ابن الصلاح کی "علوم الحدیث" (یعنی مقدمہ ابن الصلاح) سیوطی کی "تدریب الراوی" جزائری کی "توجیہ النظر" وغیرہ وغیرہ ان کتابوں کے مطالعہ کے لیے طلبہ کو صرف تین ماہ کا عرصہ دیا جاتا ہے اور سہ ماہی پر ان کا امتحان لیا جاتا ہے۔

پھر دوسری سہ ماہی میں اسماء الرجال کی کتابیں مطالعہ کرتے ہیں جن میں ''تھذیب التھذیب، میزان الاعتدال، لسان المیزان" وغیرہ شامل ہیں، ان کتب میں بھی امتحان لیا جاتا ہے پھر ان سے حدیث کی شروح "فتح الباری" مکمل اور "عمدۃ القاری" کے کچھ اجزاء کا مطالعہ کرایا جاتا ہے اس میں امتحان ہوتا ہے اور آخر میں انھیں حدیث وعلم حدیث سے متعلق کوئی موضوع دے دیا جاتا ہے جس پر مقالہ لکھ کر پیش کرتے ہیں اور حسبِ مقالہ تخصص فی الحدیث کی سند دی جاتی ہے۔

۷-درجہ تخصص فی الفقہ الاسلامی بھی درجہ تخصص فی الحدیث کے طرز پر قائم ہے

جس میں "بدائع الصنائع"، "ردالمختار" جامع الفصولین"، "شرح الاشباه والنظائر" جیسی اہم کتابیں مطالعہ کرائی جاتی ہیں، ساتھ ہی قضاء وافتاء کی تربیت بھی دی جاتی ہے اور پیش آمدہ مسائل وحالات پر مقالات لکھائے جاتے ہیں، مقالہ پر حسب درجہ سند دی جاتی ہے۔

۸- ارادہ ہے کہ گنجائش اور حالات کو دیکھتے ہوئے آئندہ کچھ اور تخصصات شروع کئے جائیں مثلاً:

(ا) تحضص فی علوم القرآن ومشکلاته.

(ب) تحضص فی علم الکلام والتوحید والفلسفة.

(ج) تحضص فی الادب واللغة.

(د) تحضص فی التاریخ الاسلامی.

(هـ) التحضص فی العلوم العصریة من الاقتصاد والمعیشة و السیاسة والاجتماع وعلوم الطبیعة الحدیثه.

خدا سے دعا ہے کہ توفیق وہمّت دے۔

۹- ارادہ ہے کہ جلد ہی تخصص دعوت وارشاد کا شعبہ قائم کردیا جائے، جس میں دیگر کتب کے علاوہ انگریزی کی بھی تعلیم دی جائے گی۔

۱۰- دارالافتاء: جس میں چار مفتیانِ کرام کام کرتے ہیں، ملک کے گوشوں سے آنے والے فتاوٰی کے علاوہ اطرافِ عالم سے آنے والے فتاوٰی کے جوابات باقاعدہ دیئے جاتے ہیں۔

۱۱- شعبہ ''بیّنات'': ماہنامہ بیّنات کراچی کے نام سے ایک مجلّہ جاری ہے جس نے دین اسلام کی مدافعت اور ہر قسم کے الحاد وزندقہ کے مقابلہ میں اپنے آپ کو واقعی ''بیّنات'' ثابت کردکھایا ہے۔

مدرسہ میں طلبہ کی ضروریات کے لیے درج ذیل چیزیں موجود ہیں:

مطبخ، کھانے کا مطعم، ٹھنڈے پانی کے کولر، صاف ستھرے کمرے، بیماروں کے لیے علاج کی سہولت، بوقتِ ضرورت ان کو اسپتال میں داخل کرنا، ناشتہ کے لئے ماہوار وظیفہ، یہ سب چیزیں اس مدرسہ کی خصوصیات ہیں۔

مدرسہ کے تمام اخراجات ملک کے مخلص حضرات کی اعانت سے پورے ہوتے ہیں جس کے لیے نہ اخبارات میں اعلان ہوتا ہے، نہ چندہ کی اپیل، نہ سالانہ جلسوں کا انعقاد نہ سفراء بھیجے جاتے ہیں نہ حکومت سے امداد اور اوقاف سے معاونت طلب کی جاتی ہے، الحمدللہ تمام ضروریات پوری ہورہی ہیں، اس لیے کہ ہمارا بھروسہ خدا کی ذات پر ہے اور خزانے اس کے دستِ قدرت میں ہیں اور لوگوں کے دل اس کے قبضۂ قدرت میں ہیں، ہم خدا پر بھروسہ کرتے ہیں، وہ صاحبِ ثروت نیک وصالح بندوں کے دلوں کو مدرسہ کی طرف متوجہ کردیتا ہے اور وہ اسی طرح دیتے ہیں کہ بائیں ہاتھ کو پتہ نہ چلے کہ دائیں نے کیا دیا ہے۔

اللہ کے فضل وکرم سے مدرسہ کی خصوصیات درج ذیل ہیں:

۱- اساتذہ ومدرسین کی تنخواہیں صرف عطیّات اور غیر زکوٰۃ کے فنڈ سے دی جاتی ہیں، زکوٰۃ اور صدقات واجبہ اس میں ہرگز نہیں لگائے جاتے۔

۲- زکوٰۃ اور صدقاتِ واجبہ صرف غریب طلباء میں تقسیم کئے جاتے ہیں، ان سے کسی صورت میں تنخواہوں کے لیے قرض بھی نہیں لیا جاتا، حیلۂ تملیک کے نام سے جو فقہی حیلہ ہمارے پاکستان کے مدارس میں عام طور سے رائج ہے ہم نے بالکلیہ ختم کردیا ہے۔

۳- ہر کام کے لیے ہم نے خاص فنڈ رکھا ہے، اس کام پر اسی فنڈ کے پیسے کو لگایا جاتا ہے چنانچہ تعمیرات کے لیے جو پیسہ آئے گا وہ اسی میں خرچ ہوگا، جو پیسہ کتابیں خریدنے کے لیے لیا جائے اسے صرف کتابیں خریدنے پر، لحاف، گدّے، لباس وپوشاک کے پیسے صرف اسی کام میں، بجلی پنکھے وغیرہ کے لیے آمدہ پیسے صرف بجلی پنکھے پر ہی خرچ

ہوں گے، ایک فنڈ کا پیسہ دوسرے فنڈ میں خرچ نہیں کیا جائے گا، اللہ کا شکر ہے کہ اس نے ہمیں ان خصوصیات پر ثابت قدم رکھنے کی توفیق بخشی، امید ہے کہ مدرسہ تا حیات اس پر عامل رہے گا، خدا سے دعا ہے کہ ہمیں اس پر دائم وقائم رکھے، یہ خدا تعالیٰ کا اتنا بڑا انعام ہے کہ جس کا زبان سے شکریہ ادا نہیں ہوسکتا۔

ذلك فضل الله علينا وعلى النّاس ولكنّ أكثر النّاس لا يشكرون

مدرسہ عربیہ اسلامیہ اس وقت مغربی ومشرقی پاکستان کی ممتاز دینی درس گاہ ہے اور میں بحیثیت مدیر اور شیخ الحدیث کے خدمات انجام دے رہا ہوں۔

اس درمیان کراچی یونیورسٹی کی طرف سے انتخاب اساتذہ کمیٹی کا رکن رہا، جس کے کل تین ممبر ہوتے ہیں، اپنے مشاغل کی وجہ سے معذور تھا اس لیے ایک سال بعد استعفیٰ پیش کیا مگر اب تک منظور نہیں ہوا۔ قاہرہ کی مجمع ''البحوث الاسلامیہ'' کی کانفرنس میں شرکت کرتا رہا، جمہوریہ سوریہ کی اکیڈمی ''المجمع العلمی العربی'' کا پاکستان کی طرف سے ممبر ہوں اسی طرح مجمع البحوث الاسلامیہ کا رکن اور مجلس علمی کراچی کا اعزازی نگرانِ اعلیٰ ہوں، تقریباً اڑتیس سال سے تدریسی خدمات میں مشغول ہوں، الحمدللہ ہر سال ''صحیح بخاری'' زیرِ درس رہتی ہے۔ مجلس تحفظ ختم نبوت کا امیر ہوں اور فتنۂ قادیانیت اور اس کے علاوہ دوسرے فتنوں (فتنۂ پرویزیت وڈاکٹر فضل الرحمٰن وغیرہ) کی مکافحت واستیصال اور اسلام کی طرف سے مدافعت کا اللہ تعالیٰ نے محض اپنے فضل وکرم سے بہترین موقعہ دیا۔

فله الحمد الجزيل والشكر العزيز، وصلّى الله علىٰ
خير خلقه سيدنا محمد وآله وصحبه وبارك وسلّم

۱۳۹۶/۱/۲۴ھ
۱۹۷۶/۲/۲۷ء

مولانا سید سلیمان یوسف بنوری



## تاریخ و مقام پیدائش

بانی جامعہ علوم اسلامیہ محدث العصر حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمہ اللہ بروز جمعرات ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ مطابق ۱۹۰۸ء ضلع مردان میں شیخ ملتون ٹاؤن کے مشرق میں واقع ''مہابت آباد'' نامی بستی میں بوقت سحر پیدا ہوئے۔

## نام ونسب

آپ سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ کے مشہور شیخ حضرت سید آدم بنوری رحمہ اللہ کی اولاد میں سے تھے، سلسلۂ نسب حسب ذیل ہے: سید محمد یوسف بن محمد زکریا بن میر مزمل شاہ بن میر احمد شاہ بن میر موسیٰ بن غلام حبیب بن رحمت اللہ بن عبد الاحد بن حضرت محمد اولیاء بن سید محمد آدم بنوری، سلسلۂ نسب نویں جدِ امجد عارف محقق حضرت سید آدم بنوری کی وساطت سے حضرت سیدنا حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے جاملتا ہے۔

## مقام بنور

ہندوستان کی ریاست پٹیالہ میں سرہند کے قریب ایک قصبہ ہے، اس مقام

بنور (با کے زبر اور نون کے پیش کے ساتھ) کی نسبت سے آپ کے جد امجد سید آدم بنوری کہلاتے تھے، اس لیے ان کی اولاد بنوری کہلانے لگی، سید آدم بنوری رحمہ اللہ حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کے اجل خلفاء میں سے تھے، اللہ تعالی نے حضرت مجددؒ کے تجدیدی کارناموں کا وافر حصہ حضرت سید آدم بنوری رحمہ اللہ کو بھی عطا فرمایا تھا جو ورثہ میں منتقل ہوتے ہوئے حضرت علامہ سید محمد یوسف بنوری رحمہ اللہ تک آپہنچا، چنانچہ اللہ تعالی نے حضرت سے اپنے دور میں عظیم اصلاحی وتجدیدی کام لیے جن کا ذکر عنقریب آجائیگا۔

ہندوستان میں سکھوں کے غلبہ کے دور میں حضرت سید آدم بنوری رحمہ اللہ کے خاندان کے کچھ لوگ سرحد آکر آباد ہوگئے، آپ کے پردادا میر احمد شاہ بڑے وجیہہ بزرگ تھے، انہوں نے پشاور میں ایک محلہ آباد کیا جوان کے نام پر گڑھی میر احمد شاہ کے نام سے معروف ہے، آپ کے خاندان کے بیشتر لوگ یہیں آباد ہیں جبکہ بعض کوہاٹ وغیرہ کی طرف منتقل ہوگئے ہیں۔

آپ کے والد ماجد مولانا سید محمد زکریا بنوری رحمہ اللہ جید اور پختہ عالم ہونے کے علاوہ حاذق طبیب، تعبیر رؤیا کے امام اور صاحب حال بزرگ تھے، آپ نے عربی اردو دونوں زبانوں میں نہایت قیمتی اور علمی کتابیں لکھیں، جو موضوع کے ساتھ ساتھ تحقیق میں بھی اپنا منفرد مقام رکھتی ہیں۔

## آغاز تعلیم

قرآن کریم اور ابتدائی تعلیم اپنے والد ماجدؒ اور ماموں مولانا فضل صمدانی بنوریؒ سے اپنے گھر پر گڑھی میر احمد شاہ پشاور میں حاصل کی، صرف ونحو اور دیگر فنون کی ابتدائی کتابیں شیخ مولانا حافظ عبد اللہ شہیدؒ بن خیر اللہ پشاوری متوفی ۱۳۴۰ھ کے پاس گاؤں ارباب لنڈی پشاور میں پڑھیں، پھر امیر حبیب اللہ خان کے دور میں کابل (افغانستان) کے ایک مدرسہ میں تعلیم حاصل کی، فقہ، اصول فقہ، منطق ادب، بیان اور

دیگر علوم وفنون کی متوسط کتابیں پشاور اور کابل کے علماء سے پڑھیں، آپ کے اس دور کے اساتذہ میں قاضی القضاۃ مولانا عبد القدیرؒ افغانی لقانی (افغانستان جلال آباد کے محکمۂ شرعیہ کے قاضی مرافعہ) اور شیخ محمد صالح القیلغوی افغانی وغیرہ زیادہ مشہور ہیں ،قاضی عبد القدیر صاحبؒ سے آپ نے میر زاہد، ملا جلال، کنز ثانی، ہدایہ اخیرین اور بعض دوسری کتابیں بھی پڑھیں۔

## دارالعلوم دیوبند روانگی

کابل سے واپسی کے بعد دارالعلوم دیوبند میں داخلہ لیا اور باقی ماندہ علوم وفنون کی کتابیں علماء دیوبند سے پڑھیں، چنانچہ ۱۳۴۵ھ سے ۱۳۴۷ھ تک دارالعلوم دیوبند میں طالب علم رہے، اور وہاں امام العصر محدث جلیل حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ اور محقق العصر مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ آپ کے اجلہ مشائخ میں سے تھے۔

## سند فراغت

حوادث ایام اور ابتلا آت زمانہ کی وجہ سے جب مولانا انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ اور مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ دارالعلوم دیوبند چھوڑ کر ڈابھیل منتقل ہوگئے تو حضرت بنوری رحمہ اللہ بھی اپنے ان اساتذہ کے ساتھ ڈابھیل چلے آئے اور پھر جامعہ اسلامیہ ڈابھیل سے ہی ۱۳۴۷ھ میں فارغ التحصیل ہوئے۔

## کمالات انوری کا عکس

دنیا کا تجربہ شاہد ہے کہ محض کتابیں پڑھ لینے سے کسی کو علم کے حقیقی ثمرات حاصل نہیں ہوتے بلکہ اس کے لئے کسی مرد کامل کی صحبت بھی از حد ضروری ہے، حضرت بنوری رحمہ اللہ کو بھی اللہ نے جو بلند مقام نصیب فرمایا وہ ان کی ذہانت وذکاوت اور علمی استعداد سے زیادہ حضرت کشمیریؒ کے فیض صحبت کا نتیجہ تھا، دورۂ حدیث کی تکمیل کے بعد آپ

حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ ہی کی خدمت میں مستقل رہ پڑے اور شب و روز کی مصاحبت میں کمالات انوری سے بھر پور استفادہ کیا، حضرت کشمیری رحمہ اللہ آپ کے خصوصی اور سب سے بڑے شیخ تھے اور حضرت بنوری رحمہ اللہ اپنے شیخ کے سچے عاشق اور محبّ صادق تھے، ان کی ایک ایک ادا کو اپنے اندر جذب کرلیا تھا، ان کی محبت سے آخر دم تک سرشار رہے اور کسی نہ کسی مناسبت سے اس والہانہ انداز سے ان کا ذکر خیر فرماتے کہ معلوم ہوتا تھا کہ ابھی اپنے شیخ سے مل کر آرہے ہیں، ان کے ملفوظات ایسے محفوظ کر رکھے تھے کہ ہو بہو انہیں الفاظ میں بیان کرتے تھے، ان کے ذکر خیر کے وقت ایسا محسوس ہوتا تھا کہ گویا ہر لفظ وحرف سے محبت وعقیدت کا چشمہ ابل رہا ہے، حضرت بنوریؒ ویسے تو اپنے تمام اساتذۂ کرام کے منظور نظر تھے لیکن امام العصر حضرت علامہ شاہ صاحب کشمیریؒ سے آپ کو جو خصوصی تعلق رہا اس کی مثال شاید حضرت شاہ صاحبؒ کے دوسرے تلامذہ میں نہ ملے، آپ نے امام العصرؒ سے ہی اعلیٰ تعلیم کے مراحل طے کئے اور سب سے زیادہ فیض یاب ہوئے، سفر وحضر میں ان کے خادم اور ایک سال سے زیادہ عرصہ تک شب و روز ہمہ دم ان کے رفیق رہے، شیخ نے ان کی جانفشانی، لگن، محبت، عقیدت اور خدمت کو دیکھ کر اتنا اثر لیا کہ آپ کو اپنے ساتھ ملحق کرلیا اور ۱۳۴۸ھ میں آپ کو اپنے ساتھ کشمیر لے گئے، آپ چوبیس گھنٹے میں دو گھنٹے آرام کرتے اور بقیہ سارا وقت اپنے شیخ کی خدمت اور ان سے علوم کے اخذ و اکتساب میں صرف کرتے، اللہ تعالیٰ نے اس خدمت کا صلہ یہ دیا کہ آپ کو بھی اپنے شیخ کے رنگ میں رنگ دیا اور بے نظیر محدث، بے بدل عالم، جلیل القدر محقق، بلند پایہ فقیہ، اعلیٰ درجے کا مفسر اور اونچے درجے کا ادیب وشاعر بنادیا، اس سفر کے بعد حضرت بنوریؒ اپنے وطن پشاور چلے گئے اور وہیں اقامت کی۔

## عملی زندگی

فراغت کے بعد ۱۳۵۰ھ مطابق ۱۹۳۰ء میں اپنے والد ماجد رحمہ اللہ کے اصرار و

خواہش پر ایک ماہ کی قلیل مدت میں تیاری کر کے امتیازی نمبروں کے ساتھ پنجاب یونیورسٹی سے مولوی فاضل کا امتحان پاس کیا، اسی درمیان آپ چار سال تک پشاور میں جمعیت علماء اسلام کے پلیٹ فارم پر سیاسی و دینی خدمات انجام دیتے رہے اور جمعیت علماء اسلام پشاور کے صدر بنادیے گئے، چونکہ آپ کی طبیعت کا خمیر علم و دانش کی بنیاد پر گوندھا گیا تھا اس لئے کچھ ہی عرصہ بعد حضرت بنوریؒ نے سیاست سے عملی طور پر کنارہ کشی اختیار کر لی، بعد میں اپنی جوانی کے اس قیمتی وقت کے سیاست کے نذر ہونے پر افسوس کا اظہار فرمایا کرتے تھے، پشاور کے قیام کے دوران آپ مدرسہ رفیع الاسلام بھانہ ماڑی میں تدریس کے فرائض نہایت خوش اسلوبی اور تحقیق و تدقیق کے ساتھ انجام دیتے رہے۔

## جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں تدریس اور مجلس علمی کی طرف سے عالم عرب کا سفر

علامہ کشمیریؒ کی بے لوث خدمت ہی کا صلہ تھا کہ شیخ کی وفات کے بعد حضرت بنوری اپنے شیخ کے لگائے ہوئے باغ کے رکھوالے بنے اور ڈابھیل کے جامعہ اسلامیہ کا شیخ الحدیث وصدر مدرس بننے کا شرف حاصل ہوا، نیز جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کی مجلس علمی نے آپ کو مجلس کا باقاعدہ رکن بنایا اور ۱۳۵۶ھ مطابق ۱۹۳۷ء میں اپنی بعض کتب کی طباعت کے سلسلہ میں قاہرہ بھیجا، آپ کی زیرنگرانی "نصب الرایہ"، "فیض الباری" اور "بغية الاريب" جیسی بلند پایہ علمی و تحقیقی کتابیں زیور طبع سے آراستہ ہوئیں، جن کے حسن طباعت کی آج بھی دنیا داد دینے پر مجبور ہے، تینوں کتابوں کی طباعت ایسے عمدہ کاغذ اور دیدہ زیب ٹائپ پر کروائی کہ ہندوستان کے لوگ اس زمانہ میں اس کا تصور بھی نہیں کر سکتے تھے، ان کی طباعت پر حضرت نے بڑی محنت کی، طباعت کے سلسلے میں یہ آپ کا پہلا تجربہ تھا، لیکن قدرت نے آپ کو ہر فن میں بہت اونچا ذوق عطا فرمایا تھا، چنانچہ مصر پہنچنے کے بعد آپ نے مختلف مطابع سے رابطہ قائم کیا اور مذکورہ بالا کتابوں کے لیے ان کا

سائز کاغذ اور حروف کا تعین فرمایا، اور کئی روز کی جدوجہد کے بعد ایک ایسا مطبعہ ان کو مل گیا جو ان کی شرائط اور ذوق کے مطابق کام کرنے پر آمادہ ہوگیا، طباعت سے پہلے کتاب "نصب الرایه" کی تصحیح کے سلسلہ میں آپ نے بہت محنت فرمائی، چونکہ یہ سفر حج سے شروع ہوا تھا اس لیے حج کے بعد حرمین شریفین میں مختلف دو کتب خانوں میں "نصب الراية" کے قلمی نسخوں سے اپنے نسخے کا مقابلہ فرمایا اور جب مصر پہنچے تو "دار الكتب المصرية" میں دو نسخوں سے اس کا مقابلہ کیا جس کی تفصیل نصب الرایۃ کے مقدمہ میں "نصب الراية والعناية بحاشية والعناء في تصحيحه وطبعه" کے عنوان سے پیش کی ہے۔

## دیوبند و اکابر دیوبند کا بلاد عرب میں تعارف

حضرت بنوریؒ نے علمائے ازہر اور دیگر علمائے مصر کو شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ، مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ اور مولانا اشرف علی تھانویؒ وغیرہ اکابر دیوبند کے علمی مقام سے متعارف کرایا اور ان کی گرانقدر تصنیفات اور ان کی علمی و دینی اور ملی و سیاسی خدمات سے آگاہ کیا، اس سلسلے میں آپ کے مختلف مضامین مصر کے ہفت روزہ ''الاسلام'' میں قسط وار شائع ہوئے جن میں آپ نے دارالعلوم دیوبند کے علمی، دینی، اصلاحی اور سیاسی کارنامے پیش کیے، اسی سفر میں مصر، یونان، ترکی اور حجاز مقدس کا سفر کیا اور مفوضہ علمی خدمت کو نہایت حسن و خوبی کے ساتھ انجام دیا، آپ تقریباً ایک سال ملک سے باہر رہے، اس سفر میں آپ کی علامہ طنطاوی، علامہ زاہد الکوثری، شیخ خلیل خالدی مقدسی، شیخ عمران بن حمدان محرسی مالکی مغربی، شیخ محمد بن حبیب اللہ بن مایابی جکنی شنقیطی اور شیخ یوسف دجوی سے بھی ملاقات ہوئی۔

اسی دوران ۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء میں قاہرہ میں فلسطین کے بارے میں علماء اسلام کی ایک کانفرنس بلائی گئی تو متحدہ ہندوستان سے مفتی اعظم ہند مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب دہلویؒ مصر تشریف لے گئے، مفتی اعظم ہند چونکہ خود علیل تھے اس لیے انہوں نے

حضرت بنوریؒ کو اپنا نائب بنایا، چنانچہ آپ نے مفتی اعظم ہند کی طرف سے تمام فرائض بحسن وخوبی انجام دیے۔

طبع شدہ کتابوں کا ذخیرہ ساتھ لے کر آپ واپس ڈابھیل آئے تو ڈابھیل میں حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ اور مولانا شبیر احمد عثمانیؒ دونوں بزرگوں کی مسند حدیث کے وارث ہوئے، آپ کی علمی شہرت اس زمانے میں تمام ہندوستان میں پھیل چکی تھی، آپ نے مدرسہ کے شیخ الحدیث کی مسند کو زینت بخشی، بخاری، ترمذی اور ابوداود کا درس آپ کو تفویض کیا گیا، تقسیم ملک تک آپ اسی منصب پر فائز رہے۔

ڈابھیل کے قیام کے زمانہ میں آپ کو دارالعلوم دیوبند کے طبقہ علیا کی مدرسی کی بار بار پیشکش کی گئی لیکن آپ نے معذرت کر دی، دارالعلوم دیوبند کے منصب افتاء کے لیے شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی، مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہما اللہ اور مولانا قاری محمد طیب صاحب رحمہ اللہ تینوں حضرات نے اصرار فرمایا لیکن انکار کر دیا، جامعہ احمدیہ بھوپال کے شیخ الحدیث کے عہدہ کے لیے مولانا سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ نے دعوت دی لیکن قبول نہ فرمائی، اس کا سبب غالبا یہ تھا کہ آپ ڈابھیل کے مدرسہ کو اپنے شیخ رحمہ اللہ کی امانت سمجھتے تھے اور اس سے مفارقت آپ کو گوارا نہ تھی۔

## پاکستان آمد اور دارالعلوم ٹنڈو الہ یار میں تدریس

حضرت بنوریؒ ڈابھیل میں شیخ الحدیث تھے کہ ملک تقسیم ہو گیا، تقسیم کے بعد مشکل یہ پیش آئی کہ جس خطہ میں پاکستان بنا، وہاں مدرسے نہ تھے اور جہاں دینی درس گاہیں تھیں وہاں سے مسلمانوں کی اکثریت نے ہجرت کر لی تھی، اس لیے ڈابھیل میں حلقہ درس نہیں رہا تھا، چنانچہ پہلے تو مولانا بنوری کو دارالعلوم دیوبند آنے کی دعوت دی گئی مگر چونکہ مولانا شبیر احمد عثمانیؒ مولانا بنوری کے مداح اور ان کے کمالات کے قدر شناس تھے اس لیے مولانا کو پاکستان منتقل کرانے کے مشورے شروع ہوئے، ٹنڈو اللہ یار میں دوسرا ''دارالعلوم دیوبند''

بنانے کا منصوبہ تھا اور اس مقصد کے لیے چوٹی کے علماء کو جمع کیا جارہا تھا، اسی سلسلے میں مولانا بنوری کو بھی پاکستان آنے کی دعوت دی گئی اور ۱۳۶۸ھ میں دارالعلوم ٹنڈو اللہ یار میں ''شیخ التفسیر'' کے منصب پر آپ کا تقرر کیا گیا لیکن پھر کچھ ہی عرصے بعد بعض مصالح کی وجہ سے آپ کو دارالعلوم ٹنڈو اللہ یار سے سبکدوشی اختیار کرنا پڑی۔

## نئے ادارے کا قیام اور اس کے لیے کوششیں

آپ نے جب دارالعلوم سے ترک تعلق کیا تو کراچی سے پشاور تک پاکستان کے دسیوں علمی مراکز سے دعوت نامے موصول ہوئے اور اعلیٰ مناصب کی پیشکش کی گئی لیکن یہی طے کیا کہ بقیہ تھوڑی سی زندگی ادھر ادھر ضائع کرنے اور نئے تجربات کے بجائے اپنے طرز کے ادارہ کے قائم کرنے پر صرف کرنا چاہیے، ساتھ ہی یہ بھی سوچتے تھے کہ اس قسم کے عظیم الشان کام جس اخلاص، بلند ہمتی، جہد مسلسل، صبر و استقامت، رفقاء کار کی روحانی و مادی معاونت کے محتاج ہوتے ہیں، یہ تمام امور مجھے میسر نہیں اس لیے ضروری سمجھا کہ خود اسی ذات سے مدد مانگی جائے جس کے ہاتھ میں زمین و آسمان کے خزانے ہیں اور اس کے لیے اس ذات کو شفیع بنایا جائے جسے رحمۃ للعالمین فرمایا گیا ہے اور جن سے تعلق و وابستگی رحمت الٰہی کی جاذب ہے، چنانچہ اس مقصد کے لیے حرمین شریفین کے سفر پر روانہ ہوئے اور حج بیت اللہ و زیارت مدینہ منورہ کو اپنے ''سفر جدید'' کے لیے ذریعہ بنایا تاکہ استخارہ اور استشارہ کے ذریعہ جو مناسب معلوم ہو اس پر عمل پیرا ہوں، اس مقصد کے لیے ۴ ذی الحجہ ۱۳۷۲ھ کو آپ ہوائی جہاز سے بصرہ گئے اور وہاں سے عراقی ائیر لائن کے ذریعہ جدہ پہنچے، مقدس مقامات اور دعاؤں کی قبولیت کی جگہوں پر، قبولیت کے مخصوص حالات و اوقات میں اسی مقصد وحید کے لیے خصوصی دعائیں کرتے رہے، بیس روز تک مکہ مکرمہ میں قیام رہا، مکہ مکرمہ کے اس قیام میں خود بھی سراپا فقیر بن کر بارگاہ رب العزت میں دعاء و ابتہال میں مشغول رہے اور وہاں کے ارباب قلوب، اصحاب باطن اور اہل اللہ

سے خصوصی روابط قائم کیے اور ان سے بھی عقدہ کشائی کے لیے استخاروں اور دعاؤں کی فرمائش کی، معلوم ہوتا ہے کہ ان دنوں آپ پر سپردگی اور تفویض کی خاص حالت طاری تھی اور جس طرح ایک بے اختیار غلام اپنے مالک کے چشم و آبرو کا منتظر رہتا ہے، کسی کام میں وہ اپنی رائے سے قدم نہیں اٹھاتا، اسی طرح آپ بھی چاہتے تھے کہ بارگاہ ربوبیت سے آپ کو کوئی مشورہ ملے، مکہ مکرمہ سے روضۂ اقدس (علی صاحبہا الف الف تحیۃ) پر حاضری دینے کے لیے روانہ ہوئے، مدینہ طیبہ میں بتیس (۳۲) روز قیام رہا، یہاں بھی دعاؤں اور استخاروں کا وہی سلسلہ رہا، حضرت شیخ رحمہ اللہ پر ان دنوں بے قراری و بے کسی کی عجیب کیفیت طاری تھی، آپ یہ معلوم کرنا چاہتے تھے کہ کیا انہیں دارالعلوم ٹنڈو الہ یار میں رہنا چاہیے یا اپنا مستقل ادارہ قائم کرنا چاہیے اور یہ کہ کیا مدرسہ سے مشاہرہ لے کر تعلیم و تدریس کا کام کریں یا طب وغیرہ کو ذریعہ معاش بنا کر بلا معاوضہ یہ خدمت بجالائیں، مسلسل دعاؤں، مشوروں اور استخاروں کے نتیجہ میں بالآخر آپ کی عقدہ کشائی ہوئی اور مکاشفات کے ذریعہ آپ کو رہنمائی ملی کہ ٹنڈو الہ یار کا مدرسہ چھوڑ کر اپنا مدرسہ قائم کریں، کوئی ذریعہ معاش نہ اپنائیں بلکہ مشاہرہ لے کر یکسوئی سے اپنے تمام اوقات تعلیم و تدریس اور دینی خدمات کے لیے وقف کر دیں۔

یہ صورت حال مدینہ منورہ میں قیام کے پندرہ روز بعد پیش آئی تھی، جب حضرت بنوری رحمہ اللہ واپس لوٹے تو فرماتے تھے مجھے کچھ پتہ نہیں چل رہا تھا کہ کیا کروں ؟ کیسے کروں؟ تقریباً ایک سال تک اسی شش و پنج میں رہے، بالآخر حضرت نے ٹنڈو الہ یار سے علیحدگی اختیار کر لی اور اپنا ایک الگ مدرسہ جاری کرنے کا ارادہ فرمایا، ایک صاحب جن کا نام مولانا محمد طفیل تھا انہوں نے اس وقت کراچی میں ایک دار التصنیف قائم کر رکھا تھا، موصوف نے مولانا بنوریؒ کو ترغیب دی کہ آپ جس طرح چاہیں مدرسہ بنائیں، مالی ضروریات کی کفالت میں کروں گا، مولانا نے ان کی رفاقت میں مدرسہ جاری کرنے کا

فیصلہ کرلیا، ''ہب ندی'' کے قریب ایک بستی ''لال جیوا'' میں ایک متروکہ ہندو دھرم سالہ مولانا طفیل کے زیر قبضہ تھا، وہاں پر مولانا بنوری نے درس وتدریس کا سلسلہ شروع کردیا ، مادی وسائل کی قلت ، کتابوں کی حصولی میں دقتوں اور طلبہ کے وظائف ، اساتذہ کے مشاہرات کے حصول میں پیش آنے الی مشکلات کے سبب حضرت شیخ رحمہ اللہ ابھی کام کی ابتداء کے بارے میں متردد ہی تھے کہ آپ کی طرف سے اخبارات وجرائد میں یہ اعلان آ گیا کہ درس نظامی کے فارغ التحصیل طلبہ کے لیے درجہ تخصص اور درجہ تکمیل کا افتتاح مذکورہ مدرسہ میں کردیا گیا ہے، یہ اعلان ہوتے ہی درس نظامی کے دس فارغ التحصیل طلباء حضرت بنوریؒ کے پاس پہنچ گئے ، جن میں دارالعلوم دیوبند اور مظاہر العلوم سہارنپور جیسے ہندوستان کے مشہور ومعروف مراکز علم کے طلبہ وفضلاء بھی تھے ، اس وقت صرف دو جماعتیں تھیں ، ایک دورہ حدیث کی اور ایک درجہ تکمیل کی ، مدرسہ میں چونکہ ابتداءً کچھ نہیں تھا اس لیے مولانا نے تعلیمی وتدریسی رفاقت کے لیے اپنے پرانے دوستوں کو دعوت دی اور لکھا کہ فی الحال مدرسہ میں تنخواہ کی گنجائش نہیں ہے، تو کلا علی اللہ کام کرنا ہوگا ، چنانچہ حضرت بنوریؒ کی دعوت پر تین اشخاص مولانا محمد یوسف مردانی ، مولانا لطف اللہ جہانگیروی اور مولانا عبدالحق نافع گل رحمہم اللہ نے لبیک کہی ، یہاں بے سروسامانی کا عالم تھا، ایک عمارت میں رہائش تھی، تنخواہ کی تو ابتداء ہی سے کوئی توقع نہ تھی لیکن سب سے بڑی مشکل طلبہ کے لیے خورد ونوش اور ضروریات زندگی کا سامان مہیا کرنا تھا، یہ ویرانہ کراچی سے خاصی دور تھا، وہاں کا پانی بڑا کڑوا تھا، پینے کا پانی بھی کراچی سے لانا پڑتا تھا، اس عمارت کے گرد وپیش غلاظت کے ڈھیر تھے، جہاں مکھیوں کا ہجوم رہتا تھا، درخت کے نیچے بیٹھ کر درس وتدریس کا سلسلہ شروع کیا گیا ،حضرت بنوریؒ کراچی جا کر طلبہ کے لیے خوراک کا سامان خود لاتے ، الغرض یہاں کا قیام ایسا تکلیف دہ تھا کہ اس کی تصویر کھینچنا ممکن نہیں، یہ زمانہ مولانا کے صبر واستقامت کے امتحان کا تھا، ان دنوں مولانا مرحوم سراپا

بے کسی و بے چارگی کا مجسمہ تھے، انہوں نے ان حالات کا بڑی جانکاہی اور پامردی سے مقابلہ کیا، اسی دوران مولانا محمد یوسف مردانی اور مولانا عبدالحق نافع گل رحمہما اللہ واپس تشریف لے گئے اور حضرت بنوری اور مولانا لطف اللہ جہانگیروی رحمہما اللہ اکیلے رہ گئے، ابھی زیادہ وقت نہ گذرا تھا کہ آپ کو یہ احساس ہوا کہ جن صاحب کی رفاقت میں یہ کام شروع کیا تھا ان کے ساتھ شریک رہ کر اپنے مقصد کو عملی جامہ نہیں پہنا سکتا، نہ اپنی صوابدید کے مطابق طلباء کی علمی، اخلاقی، عملی، دینی اور دنیوی اعتبار سے صحیح تربیت کر سکوں گا، اس لیے کہ دونوں کے ذوق، طبیعت اور خیالات میں بہت فرق اور بُعد نکلا۔

## مدرسہ کے لیے جگہ کا انتخاب

موجودہ صورت حال کے پیش نظر اس جگہ اور اس ساتھی کو خیر باد کہہ کر یہ فیصلہ ہوا کہ ان طلباء کو ساتھ لے کر یہاں کے بجائے مدرسہ کے لیے کوئی اور جگہ ڈھونڈی جائے ، اور یہ سوچا گیا کہ ملک کے دارالخلافہ کراچی میں کوئی مناسب جگہ دیکھ کر وہاں کام شروع کیا جائے اور اپنے طرز کے مدرسے کا آغاز کیا جائے ، اس مقصد کے لیے آپ نے مرکز ایسے مرکزی مقام پر قائم کرنے کا ارادہ فرمایا جہاں سے الحاد و بے دینی کے یہ فتنے پھوٹتے ہیں اور ملک میں پھیلتے ہیں تا کہ ان نو بنو فتنوں سے بروقت آگاہی آسان ہو اور ظاہر ہے کہ ایسے مرکز کے لیے کراچی سے زیادہ موزوں کوئی جگہ نہیں ہو سکتی تھی، کیونکہ اس کو ایک بین الاقوامی شہر کی حیثیت حاصل ہے، حضرت بنوری رحمہ اللہ نے بھی ''مدرسہ کی سہ سالی زندگی کا اجمالی خاکہ'' میں اسی جانب اشارہ فرمایا ہے:

> ''پاکستان کے مرکز کراچی میں جو آئے دن مغربی تہذیب و تمدن کا جو جال پھیلتا جا رہا ہے اور مختلف طاقتیں اس کے دائرہ اثر کو روز بروز وسیع کرنے کی فکر میں مشغول ہیں، اگر دینی حفاظت کے ادارے دین اسلام کے متاع گراں مایہ کی حفاظت

کے لیے جد و جہد نہ کریں تو جو اس کا حشر ہوگا وہ ظاہر ہے''۔

اس کام کے لیے جمشید روڈ پر ایک زیر تعمیر جامع مسجد کا انتخاب کیا گیا، حضرت بنوریؒ محض اللہ تعالی پر بھروسہ کرتے ہوئے اپنے رفیق غربت اور یار غار مولانا لطف اللہ جہانگیروی رحمہ اللہ اور درجہ تکمیل کے دس طلباء کے ساتھ اس جامع مسجد میں منتقل ہو گئے ،مسجد کے ساتھ ہی زمین کا ایک قطعہ فارغ پڑا ہوا تھا، مسجد کے منتظمین اس جگہ پر مسجد مکمل کرنے کے بعد مدرسہ بنانا چاہتے تھے، ان حضرت کا خیال تھا کہ مسجد کی تعمیر سے فارغ ہونے کے بعد جب خدا توفیق دے گا اس جگہ دینی مدرسہ بنایا جائے گا، حضرت بنوری رحمہ اللہ مسجد کے سیکریٹری محمد سلیم صدیقی لکھنوی اور خزانچی حاجی محمد یعقوب کالیہ دہلوی سے ملے ،اپنی تجویز پیش کی اور خواہش ظاہر کی کہ اس خطہ کو آپ کے حوالہ کر دیا جائے اور ان سے صاف الفاظ میں کہہ دیا کہ ہمیں آپ سے کسی قسم کی مالی امداد و معاونت نہیں چاہیے، آپ حضرات پر کتابوں کی خرید بوجھ ہوگا نہ طلبہ کے وظائف کا، آپ صرف اتنا احسان کریں کہ اس خالی زمین کے ویران ٹکڑے کو آباد کرنے کی اجازت دے دیجیے، کمیٹی کے ارکان نے مدرسہ کے تمام معاملات اور نظم کا معاملہ متفقہ طور پر آپ کے سپرد کر دیا۔

## جامعہ بنوری ٹاؤن کی ابتدائی حالت

حضرت بنوری رحمہ اللہ جب اس جامع مسجد میں پہنچے تو وہ بالکل ابتدائی حالات میں تھی، صرف سنگ بنیاد ہی رکھا گیا تھا، مسجد کے احاطہ میں صرف ٹین کی چھت کا ایک حجرہ تھا، اسی حجرہ میں حضرت بنوری اور مولانا لطف اللہ رحمہما اللہ نے اپنا مختصر سا سامان رکھ دیا اور رات کو سونے کے لیے اپنے ایک دیرینہ دوست کے گھر پر جو مدرسہ سے چند فرلانگ کے فاصلہ پر ہی تھا چلے جاتے تھے، اور مسجد میں ہی دن کو پڑھتے اور مسجد میں ہی رات کو سوتے اور اپنا سامان خورد ونوش اور ضروری سامان بھی مسجد میں ہی رکھتے، مسجد اس وقت قطعا غیر محفوظ اور ہر طرف سے کھلی ہوئی تھی، طلباء کے سامان کی حفاظت کا کوئی انتظام نہ تھا،

وقتاً فوقتاً سامان چوری ہو جاتا تھا، اسی ضرورت کے تحت موجودہ حجرہ کی پختہ چھت اور اس کے ساتھ ہی طلبہ کے لیے دوسرے حجرے کی تعمیر کے لیے خود حضرت بنوری رحمہ اللہ اپنے دوستوں سے تین سو روپے لائے اور منتظمین کو دیے، اور اس طرح دوسرا حجرہ بنا، اسی طرح مسجد میں نہ وضو خانہ تھا، نہ جائے حاجت، غرض ضروریات زندگی کی کوئی خاطر خواہ سہولت موجود نہ تھی، اس بے سروسامانی کے عالم میں کہ نہ طلباء کے خورد ونوش کی ہی کوئی سبیل تھی نہ اساتذہ کو حق الخدمت دینے کا کوئی راستہ، اپنے ایک مخلص دوست سے آپ نے تین سو روپیہ قرض لے کر طلبہ کو تیس روپے ماہوار کے حساب سے ایک ماہ کا وظیفہ تقسیم کیا یوں ۱۹۵۳ء میں جامعہ علوم اسلامیہ کی بنیاد رکھی گئی، اور اس طرح سے اس مبارک کام کی ابتداء حضرت بنوری رحمہ اللہ کی حسب منشاء محض اللہ کے توکل اور بھروسہ پر ہوئی، حضرت بنوری رحمہ اللہ جامعہ کے آغاز کے بارے میں ''اجمالی خاکہ'' میں تحریر فرماتے ہیں:

> ''بہت غور وخوض کے بعد انہی مقاصد دینیہ کے پیش نظر محض اللہ تعالی کی ذات پر بھروسہ کر کے ۳ محرم ۱۳۷۳ھ میں انتہائی بے سروسامانی میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ کا افتتاح کیا گیا، نہ رہنے کی جگہ تھی، نہ کتابیں تھیں، نہ الماریاں تھیں، نہ تپائی، نہ چٹائی، نہ طلبہ واساتذہ کے لیے آمدنی کا کوئی ذریعہ، نہ مجلس شوری تھی، نہ چندہ جمع کرنے کے لیے کوئی سفیر مقرر کیا گیا تھا، نہ اخبارات یا اشتہارات میں چندہ کی اپیل کی گئی، قرض پر ایک ہزار کی کتابیں خریدی گئیں، اور طلبہ کے مصارف کے لیے قرض رقم مہیا کی گئی، لیکن اللہ کا شکر ادا نہیں کر سکتا''۔

حضرت بنوری رحمہ اللہ کے اخلاص وتعلق مع اللہ کی برکت سے قلیل عرصہ میں معنوی خوبیوں کے ساتھ ظاہری محاسن میں بھی اوج کمال تک پہنچا، اب اللہ تعالی کا کرم

ہے اور حضرت بنوریؒ کے غلبۂ اخلاص کی برکت کا نتیجہ ہے کہ آج جامعہ کی شاندار عمارت موجود ہے اور اساتذہ وطلبہ کے لیے تمام ضروریات وسہولیات دستیاب ہیں، تحفیظ القرآن سے لے کر تخصصات تک کی تعلیم کا نہایت اعلیٰ انتظام موجود ہے اور اللہ نے اس دینی مرکز کو حضرت مولانا علیہ الرحمۃ کے اخلاص کی برکت سے وہ مقبولیت عطا فرمائی کہ جس کی نظیر مشکل سے ملے گی، جامعہ اپنے اسلاف اور اکابر کی روایات کے مطابق ایک طرف اشتہاری اور پروپیگنڈے کی دنیا سے کوسوں دور ہے تو دوسری طرف قبولیت کا یہ عالم ہے کہ دنیا کے کونے کونے سے تشنگانِ علم اور مغربی تہذیب وتمدن سے تنگ آئے ہوئے لوگ علم کے حصول اور قلبی تسکین پانے کے لیے آرہے ہیں، اگر ایک طرف ملک کے اطراف واکناف سے آئے ہوئے طلباء استفادہ کررہے ہیں تو دوسری طرف بیرون ملک کے کئی ممالک کے طلباء بھی طلب علم میں مصروف نظر آئیں گے، اور قلیل عرصہ میں ہزاروں علمائے کرام علوم دینیہ سے فارغ ہو کر ملک اور بیرون ملک خدمت دین میں مشغول ہیں ان میں تقریباً ساٹھ بیرونی ممالک سے تعلق رکھتے ہیں، جامعہ اور اس کے تمام شعبہ جات کی تفصیل آگے آپ ملاحظہ فرمالیں گے۔

## حضرت بنوریؒ کی تصانیف

حضرت بنوری رحمہ اللہ کی اکثر تصانیف عربی میں ہیں جو عربی ادب کا شاہ کار ہیں، آپ کی تصانیف اہل عرب پڑھ کر حیرت میں رہ جاتے تھے کہ ایک غیر اہل لسان بھی اتنی اعلیٰ عربی لکھ سکتا ہے، آپ نے اپنی تمام تالیفات میں اسلوب تحریر بالکل اچھوتا ومنفرد رکھا تھا، دوسروں کی عبارتیں نقل کرنے کے بجائے اپنے الفاظ میں ان کا خلاصہ اس طرح نکالتے تھے کہ اصل عبارت سے کم جگہ میں اس شرط کے ساتھ کہ اس میں سے کچھ رہ بھی نہ جائے اور سمجھنے میں کوئی دقت بھی نہ ہو، آپ کی تالیفات درج ذیل ہیں:

۱- بغية الأريب في مسائل القبلة والمحاريب: اپنے موضوع پر عربی

ہے، اس خبر پر اللہ تعالیٰ کا شکر یہ ادا کیا، اتوار کی صبح سویرے بھی خیریت ہی کی اطلاع ملی، اور ساتھ ہی ڈاکٹروں کا یہ ارادہ بھی معلوم ہوا کہ وہ ان شاءاللہ ایک دو روز میں مولاناؒ کو آئی سی یو سے ہسپتال کے عام کمرے میں منتقل کردیں گے، اس سے مزید اطمینان ہوا، اتفاق سے اتوار کے روز کونسل کا اجلاس صبح ۹ بجے سے رات ساڑھے بارہ بجے تک جاری رہا، سہ پہر کے وقت جو وقفہ ہوا اس میں بھی ایک ذیلی کمیٹی کام کرتی رہی جس میں احقر بھی شامل تھا البتہ بیچ بیچ میں ہسپتال سے مولاناؒ کی خیریت معلوم ہوتی رہی، رات کے وقت قاری سعید الرحمٰن صاحب کو مولاناؒ سے ملاقات کا موقع مل گیا، اس وقت طبیعت کافی بشاش تھی مولانا نے قاری صاحب سے باتیں بھی کیں، اور افاقے کا حال بھی بتایا۔

دوشنبہ کی صبح ناشتہ کے بعد میں ہسپتال جانے کی تیاری کر ہی رہا تھا اور خیال یہ تھا کہ ان شاءاللہ مولاناؒ کو اچھی حالت میں دیکھوں گا، کہ اچانک فون کی گھنٹی بجی یہ جسٹس چیمہ صاحب کا فون تھا، انہوں نے یہ دلخراش خبر سنائی کہ آج صبح مولاناؒ ہم سے رخصت ہوگئے، انّا للہ وانا الیہ راجعون۔

بیماری کے پہلے دن تشویش تو تھی، لیکن یہ بالکل اندازہ نہ تھا کہ مولاناؒ اتنی جلدی چلے جائیں گے اچانک یہ کرب انگیز خبر صاعقہ بن کر گری، ہوش وحواس قابو میں نہ رہے، افتاں خیزاں ہسپتال پہنچے تو مولاناؒ اس دارالمحن کی سرحد پار کر چکے تھے، کھلے ہوئے پرنور چہرے پر ایک عجیب طرح کا سکون طاری تھا جیسے ایک تھکا ہوا مسافر منزل پر پہنچ کر آسودہ ہوگیا ہو:

عمر بھر کی بے قراری کو قرار آہی گیا

دل کی گہرائیوں سے دعا نکلی کہ:

اللهم أكرم نزله ووسّع مد خله و أبدله دارا خير من داره و أهـلا خيـر امـن أهـلـه ونـقّه من الخطايا كما ينقّى الثوب

الأبیض من الدنس وبلّغه الدرجات العلٰی من الجنة آمین

---------------

حضرت بنوریؒ کی وفات کے ساتھ ایک پوری قرن کا خاتمہ ہوگیا، یہ حادثہ صرف مولاناؒ کے اعزہ کا نہیں پورے ملک کا پوری ملت کا، بلکہ پورے عالم اسلام کا حادثہ ہے اس حادثے سے دارالعلوم کراچی بھی اتنا ہی متاثر ہوا ہے جتنا مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن، اور احقر کے لیے تو متعدد جہات سے یہ ایک عظیم ذاتی سانحہ ہے، اور شاید یہی وجہ ہے کہ ملک کے بہت سے حضرات نے اس حادثہ پر جہاں مولاناؒ کے اعزہ کے پاس تعزیتی خطوط روانہ کیے ہیں، وہاں احقر اور برادر محترم جناب مولانا محمد رفیع عثانی صاحب کو بھی تعزیت کے لیے خطوط لکھے ہیں، میں ان حضرات کا تہ دل سے شکر گذار ہوں کہ انہوں نے اس صدمہ جانکاہ کی نوعیت کو محسوس فرما کر اس مشکل وقت میں اظہار ہمدردی فرمایا۔

اللہ تعالیٰ کی رضا پر راضی رہنا ایک مسلمان کا شیوہ ہونا چاہیے، اس لیے اس عظیم صدمے کو باوجود جس کے بعد کمر ٹوٹی ہوئی معلوم ہوتی ہے، اس بات پر ایمان ہے کہ جو کچھ ہوا وہی اللہ تعالیٰ کی حکمت کا مقتضاء تھا، اب تو یہی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا بنوری قدس سرہ کو اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے ان کے متعلقین کو صبرِ جمیل کی توفیق بخشے اور ان کے نسبی و روحانی وارثوں اور بطور خاص برادر عزیز مولانا محمد بنوری صاحب کو توفیق عطا فرمائے کہ وہ اس صدمے پر صبرِ جمیل کے ساتھ مولاناؒ کے نقش قدم پر چل کر اس مشن کو آگے بڑھائیں جس کا پرچم سربلند رکھنے کے لیے مولاناؒ نے آخر وقت تک جدوجہد جاری رکھی، اور جس کی خاطر انہوں نے غریب الوطنی میں جان دی۔

اللّٰھم لا تحرمنا أجره ولا تفتنّا بعده، انّ فیك عزاء من کلّ مصیبة وخلفا من کلّ هالك، ولا حول ولا قوّة الا بك، ولا ملجأ ولا منجا منك الا الیك.

حافظ سید رشید احمد ارشد

# مولانا بنوری میری نظر میں

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری مرحوم، موجودہ دور میں عالم اسلام کے ان معدودے چند علماء ومحدثین میں شامل تھے جو اس عالم فانی سے رفتہ رفتہ رخصت ہو رہے ہیں اور اپنا کوئی جانشین نہیں چھوڑ رہے ہیں، پاکستان کی نوزائیدہ مملکت میں پہلے ہی سے قحط الرّجال تھا کیوں کہ ہم اپنے مذہبی اور علمی ادارے اس علاقہ میں چھوڑ آئے تھے جو اب بھارت کے نام سے موسوم ہے البتہ چند جید علماء کرام ومشائخ عظام پاکستان آئے تھے، اور انہوں نے یہاں آکر عربی مدارس کی شکل میں مذہبی مشعلیں روشن کیں مگر جلد ہی رخصت ہو گئے، شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثانی رحمۃ اللہ علیہ ۱۹۴۹ء میں یعنی پاکستان کے ابتدائی سالوں ہی میں ہمیں داغ مفارقت دے گئے، اس کے بعد حضرت علامہ سیّد سلیمان ندوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ رخصت ہوئے، اور آخر میں حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب اور حضرت مولانا سے محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہما بھی اس دار فانی سے رخصت ہو گئے اور پاکستان کے مذہبی مدارس اور مذہبی مجالس کو سونا کر گئے، اور پاکستان کے مذہبی حلقے یتیم اور بے یار و مددگار ہو گئے۔

یہ ممکن ہے کہ عالم اسلام دینی اور دنیاوی علوم میں مستقبل میں ترقی کی شاہراہ پر

گامزن ہو جائے اور مادی و اقتصادی طور پر خوش حال ہو جائے، اسلامی جامعات اور یونیورسٹیوں میں اسلامی علوم میں تحقیقات کرنے کے دروازے کھل جائیں، مگر ہم لوگ ایسے بوریہ نشین، قناعت پسند علماء ومحدثین کہاں سے لائیں گے جو کسی دنیاوی طمع کے بغیر اور جاہ ومنصب سے بے نیاز ہو کر ساری عمر قال اللہ اور قال الرسول کے درس میں گزار دیں اور جن کا خلوص، تقوے اور پرہیزگاری ضرب المثل ہو۔

پاکستان میں صرف چند جلیل القدر علماء اور محدثین تھے مگر وہ اسلامی ممالک بھی جو اسلامی علوم کا گہوارہ تھے اور جہاں دور دراز سے طالبان علم دین کی تعلیم حاصل کرنے کے لیے جایا کرتے تھے یہ مقامات بھی نامور علماء ومحدثین سے خالی ہو گئے ہیں، اب مصر و شام اور حجاز و عراق کے علماء کہاں باقی رہے ہیں؟ بلکہ برصغیر ہند و پاکستان کے اعلیٰ اسلامی مرکز دارالعلوم دیوبند کے نامور اساتذہ کرام بھی رخصت ہو گئے ہیں، یہ وہ تلخ حقیقت ہے جس سے عالم اسلام دوچار ہے، بظاہر حالات اچھے نہیں ہیں تاہم اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کی حفاظت کا وعدہ فرمایا ہے، اور وہی دین اسلام کی حفاظت اور اس کی تبلیغ واشاعت کے لیے پردہ غیب سے سامان بہم پہنچائے گا، ان تاثرات کے بعد میں حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ سے اپنی ملاقات وتعلقات کا مختصر حال بیان کروں گا۔

مجھے افسوس رہا کہ میں ابتداء ہی سے کراچی میں مقیم رہا اور حضرت مولانا سید محمد یوسف صاحب بنوری رحمۃ اللہ علیہ میرے سامنے کراچی میں تشریف لائے اور جامع مسجد نیوٹاؤن میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ قائم کیا تاہم بعدِ مسافت کی وجہ سے میں ان کی صحبتوں میں زیادہ شریک نہیں ہو سکا اور ان کی مجالس میں بیٹھ کر ان کے علمی فیوض حاصل نہیں کر سکا اس کا مجھے بے حد افسوس ہے۔

میں حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری صاحبؒ کے اسم گرامی سے اس وقت روشناس ہوا جب کہ وہ دارالعلوم ڈابھیل میں تعلیم دیا کرتے تھے، آپ درس وتدریس کے

مشغلہ کے ساتھ ساتھ وہاں کی ''مجلس علمی'' کے روح رواں بھی تھے اور تصنیف و تالیف کے مشغلے میں بھی رہا کرتے تھے، چنانچہ آپ نے مجلسِ علمی ڈابھیل کے ماتحت مصر جاکر متعدد علمی اور کتب عربی زبان میں نہایت اہتمام کے ساتھ شائع کرائیں ایسی متعدد تصانیف میری نظر سے گزری ہیں۔

جب حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ۱۹۴۹ء میں وصال ہوا تو کراچی کے ایک نوزائیدہ علمی ماہنامہ ''مستقبل'' کے مدیر محترم نے آپ کی یادگار میں ایک ضخیم ''شیخ الاسلام'' نمبر شائع کرنے کا ارادہ کیا، یہ ماہنامہ ''مستقبل'' حضرت مولانا علامہ شبیر احمد عثمانی اور حضرت مولانا سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہما کی سرپرستی میں شائع ہوتا تھا، اس لیے اس کے مدیر محترم کا یہ خیال تھا کہ برصغیر ہند و پاکستان کے نامور معاصر و محدثین سے حضرت شیخ الاسلامؒ کے علمی کمالات پر خط و کتابت کر کے مقالات اور مضامین لکھوائے جائیں، علمائے کرام سے خط و کتابت کرنے کا کام میرے سپرد ہوا اور میں نے ہند و پاکستان کے ان نامور علمائے کرام سے خطوط کے ذریعہ درخواست کی وہ ''شیخ الاسلام نمبر'' کے لیے اپنے مقالات و مضامین بھیج دیں، مگر افسوس کے ساتھ اس حقیقت کا اظہار کرنا پڑ رہا ہے کہ ان میں سے صرف چند علماء کرام نے ان خطوط کے جوابات دیے، دیگر حضرات نے جواب دینے کی تکلیف بھی گوارا نہیں کی جن علماء نے جواب دیے ان میں حضرت الاستاذ مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب، حضرت مولانا مفتی عتیق الرحمٰن صاحب اور حضرت مولانا سید محمد یوسف صاحب بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہم شامل تھے، ان سب حضرات نے ہندوستان سے میرے خطوط کے جوابات دیے۔

چونکہ اس اثناء میں مقامی علماء اور ہند و پاکستان کے علماء کی طرف سے کوئی مقالہ موصول نہیں ہوا اس لیے شیخ الاسلام نمبر کی اشاعت نہیں ہوسکی، تاہم میں نے خطوط محفوظ کر لیے تھے، چنانچہ اس سلسلہ میں حضرت مولانا سید محمد یوسف صاحب بنوریؒ کے اس

کارڈ عکس شائع کیا جا رہا ہے جو انہوں نے ڈابھیل (بھارت) سے جون ۱۹۵۰ء کو میرے نام بھیجا تھا۔

(مکرمی) زیدت مکارمکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا نامۂ گرامی اور ماہنامہ کا پرچہ مہینوں سے پہنچ گیا تھا، میں اتنا مشغول تھا کہ اس وقت نہ تعمیلِ حکم کر سکا نہ جواب لکھ سکا، جی چاہتا تھا کہ قدرے مفصل اپنے شیخِ محترم حضرت علامہ عثمانی مرحوم کے احوال لکھوں لیکن مفصل کے لیے فرصت نہ ملی اور معاملہ اس وقت تک تعویق میں پڑ گیا، اب تو شاید علامہ عثمانی نمبر نکل چکا ہوگا، اگر بالفرض اس وقت نہیں نکلا تو براہ کرم جلد مطلع فرمائیں، اگر کچھ خامہ فرسائی ہو سکی تو کر گزروں گا امید ہے کہ مزاج گرامی بخیر ہوگا۔ والسلام

محمد یوسف بنوری، ڈابھیل ۶ جون ۱۹۵۰ء

جنابِ محترم رشید احمد صاحب ارشد

دفتر ماہنامہ مستقبل، رابسن روڈ، کراچی

یہی آپ کی پہلی اور آخری تحریری یادگار میرے پاس موجود ہے، یہ مختصر الفاظ کا معمولی خط ہے مگر اس سے آپ کے اس اعلیٰ کردار کا ثبوت ملتا ہے کہ آپ نے مجھ جیسے گمنام اور ناواقف شخص کا جواب دینا بھی ضروری سمجھا۔

جب آپ مستقل طور پر پاکستان تشریف لے آئے تو آپ کے ہونے والے داماد (کیوں کہ اس وقت ان کی شادی نہیں ہوئی تھی) جناب مولانا محمد طاسین صاحب ناظم کتب خانہ مجلسِ علمی میری ویدر ٹاور کراچی، کے توسط سے مجلس علمی کے کتب خانہ ہی میں میری آپ سے بالمشافہ ملاقات ہوئی اور تعارف حاصل ہوا، جب آپ نے جامع مسجد

نیوٹاؤن کراچی میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ قائم کیا تو یہ خاکسار مدرسہ کے قیام کے ابتدائی زمانے میں ملاقات کے لیے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا کرتا تھا، اور ایک دو دفعہ آپ کے درس میں بھی شریک ہوا، ان ملاقاتوں میں تمام علوم اسلامی میں آپ کی وسعتِ معلومات سے بہت متاثر ہوا۔ اسوقت مجھے اندازہ ہوا کہ آپ تمام اسلامی علوم میں جامع الکمالات ہیں اور سب سے بڑھ کر آپ کا یہ طرہ امتیاز ہے کہ آپ کو عربی تحریر وتقریر میں یکساں قدرت کاملہ حاصل تھی اور آپ فی البدیہ عربی تحریر وتقریر پر قادر تھے اور اسی خصوصیت کی وجہ سے آپ دمشق کی شہرہ آفاق علمی اکیڈمی ''المجمع العلمی" کے پاکستان کے اعزازی رکن تھے، یہ اہل پاکستان کے لیے ایک بہت بڑا اعزاز ہے کیوں کہ تمام دنیا میں صرف چند ایسے علماء کو اس اکیڈمی کا رکن بنایا جاتا ہے جنہوں نے عربی زبان میں اسلامی علوم اور عربی ادبیات پر قابلِ قدر تحقیقاتی کتب شائع کرائی ہوں۔

یہ حقیقت ہے کہ حضرت مولانا بنوری نور اللہ مرقدہٗ مجھ پر بہت محبت وشفقت فرماتے تھے آپ اپنا ماہنامہ مجلّہ بینات ابتدائی زمانے ہی سے میرے نام اعزازی طور پر بھجواتے تھے جو مجھے باقاعدہ موصول ہوتا تھا اور سالہا سال تک میرے مذہبی اور تاریخی مضامین مجلّہ بینات میں شائع ہوتے رہے اور میرے بعض مضامین آپ کے زیر مطالعہ رہے اور آپ نے ان پر اظہار پسندیدگی فرمایا، چونکہ آپ ہر ماہ ''بصائر وعبر'' کے عنوان سے اپنے گراں قدر خیالات کا اظہار فرماتے تھے اور آپ کے مضامین بھی اس مجلّہ علمیہ میں شائع ہوا کرتے تھے اس لیے میں آپ کے زریں خیالات مضامین سے ہر ماہ مستفیض ہوا کرتا تھا، مجھے آپ سے ملاقاتوں کی تمام باتیں یاد نہیں ہیں تاہم آپ سے دو ملاقاتیں جنہیں آخری ملاقاتیں کہنا چاہیے، میرے دل پر نقش ہیں۔

ایک ملاقات وہ ہے جو ۱۹۷۵ء میں جب میں حج کے لیے مکہ معظمہ گیا تو میرے ذہن میں یہ تصور بھی نہیں تھا کہ اس مقدس سرزمین میں میری آپ سے ملاقات ہوگی، بعد

میں مجھے یہ بھی معلوم ہوا کہ جب میں حج سے پیشتر زیارت کے لیے مدینہ منورہ گیا ہوا تھا تو اس زمانے میں آپ بھی مدینہ منورہ تشریف رکھتے تھے مگر لاعلمی کی وجہ سے وہاں آپ سے ملاقات نہیں ہو سکی، البتہ حج کے قریب مکہ معظمہ میں میری آپ سے ملاقات اچانک اس طرح ہوئی کہ میں کسی کام کے لیے ''رابطہ عالم اسلامی'' کے دفتر میں مولوی محمد احمد قمر (قادری) صاحب سے ملاقات کے لیے پہنچا تو اسی وقت آپ کی طرف سے ان کے پاس فون آیا اور جب وہ اپنی گاڑی میں آپ کو لینے کے لیے آپ کی قیام گاہ جانے کے لیے تیار ہوئے تو میں بھی ان کے ساتھ ان کی گاڑی میں آپ کی ملاقات کے لیے گیا اور حج کے مبارک دنوں میں آپ سے ملاقات کی سعادت حاصل کی، اس وقت آپ کے ساتھ مولانا ڈاکٹر عبدالرزاق سکندر صاحب بھی تھے۔

میری آخری ملاقات غالبًا آپ سے اس وقت ہوئی جب کہ میں اپنے چند دوستوں کے ساتھ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا تا کہ میں ان کے لیے آپ سے درخواست کروں کہ آپ ان کے ایک جلسہ کی صدارت قبول فرمائیں، اس وقت آپ عصر کے بعد اپنے مدرسہ کے طلبہ کے حلقہ میں جامع مسجد نیو ٹاؤن کے سبزہ زار میں تشریف فرما تھے، اس وقت مولانا محمد طاسین صاحب بھی وہاں موجود تھے، آپ نے مجھے دیکھ کر نہایت محبت وشفقت کے ساتھ مجھے اپنی مسند پر اپنے قریب بٹھالیا، میں نے آپ سے درخواست کی کہ آپ ایک جلسۂ سیرت کی صدارت قبول فرمائیں، آپ نے گھٹنوں کی تکلیف اور ضعف و پیری کی وجہ سے جلسۂ کی صدارت قبول کرنے سے معذرت کا اظہار فرمایا، تاہم میں آپ کے اس رویہ سے بہت متاثر ہوا کہ آپ جیسے جلیل القدر عالم نے میری یہ عزت افزائی کی کہ مجھے اپنی مسند پر اپنے قریب بٹھایا اور یوں علمی خدمات کا اعتراف فرمایا۔

مجھے ہمیشہ اس بات کا افسوس رہے گا کہ دور رہنے کی وجہ سے اور کچھ اپنی سستی اور کاہلی کی وجہ سے میں آپ کی خدمت میں حاضر ہونے کے زیادہ مواقع حاصل نہیں

کر سکا، تاہم یہ امر میرے لیے باعث فخر و اطمینان ہے کہ میں نے آپ کی یادگار "ماہنامہ بینات" کے لیے متعدد مضامین لکھے جو ہمیشہ شائع ہوتے رہے، اس لیے آپ کے وصال کے بعد بھی یہ مختصر کلمات تحریر کیے ہیں تا کہ میرا شمار بھی آپ کے عقیدت مندوں میں ہو جائے، ورنہ آپ کے علمی کمالات اور آپکے محاسن اخلاق پر مقالات تحریر کرنا آپ کے معاصر جلیل القدر علمائے کرام اور آپ کے ان مخصوص رفقائے کار کا کام ہے جو ہمیشہ سفر و حضر میں آپ کے ساتھ رہے ہیں۔

یہ امر باعث مسرت ہے کہ آپ نے مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کراچی میں ایسے صاحبانِ علم وفضل کی اور سب سے بڑھ کر ایسے مخلص اور خدا ترس اساتذۂ کرام کی جماعت چھوڑی ہے جو آپ کے اس چشمہ فیض کو ہمیشہ جاری رکھیں گے اور یوں آپ کی وفات کے بعد بھی آپ کے علمی فیض سے دنیا کے گوشے گوشے سے آئے ہوئے طالبانِ علم فیض یاب ہوتے رہیں گے۔

ڈاکٹر رشید احمد جالندھری



مولانا مرحوم کے نام سے تو میں عہدِ شباب ہی سے واقف تھا، لیکن انہیں دیکھنے یا پڑھنے کا موقعہ نہیں ملا تھا، سب سے پہلے مجھے ان کے چند پرائیوٹ [نجی] خطوط پڑھنے کا اتفاق ہوا جو انہوں نے ۱۹۵٦ء میں قاہرہ میں ایک بنگالی طالب علم شبیر علی عثمانی کے نام لکھے تھے، یہ طالب علم مجھ سے حسنِ ظن رکھتے تھے اور سارے خطوط مجھے دکھا دیا کرتے تھے، مولانا مرحوم کا خط صاف اور نفیس تھا اور انہوں نے ہر خط میں شبیر علی کو نصیحت کی تھی کہ وہ قاہرہ کی چکا چوند کرنے والی زندگی میں خدا سے تعلق نہ توڑ بیٹھے، مولانا نے رات کی تنہائیوں میں اللہ سے تعلق قائم کرنے پر زور دیا تھا، میں ان خطوط کو دیکھ کر بڑا متاثر ہوا، اس کی ایک بڑی وجہ یہ تھی کہ میں ذاتی طور پر مذہب یا دین میں سیاست کو نہیں اللہ کی ذات کو بنیادی نقطہ تصور کرتا ہوں اور جب کبھی دین کی تعبیر و تشریح سیاسی زبان میں کی جائے گی، دین اپنی حُسن اور پاکیزگی کھو بیٹھے گا، اور بازیچۂ اطفال بن کے رہ جائے گا۔

غیر ملکی قیام سے واپسی پر میری نگاہ سے ان کی کتاب "مشکلات القرآن" گذری، کتاب ہر چند بہت ہی مختصر ہے، لیکن اس میں مولانا نے تفسیر و تشریحات کے ذیل میں مولانا آزاد کی معروف تفسیر ''ترجمان القرآن'' پر تبصرہ کیا ہے، اس تبصرہ سے مجھے ذاتی

طور پر اتفاق ہو یا نہ ہو لیکن اس حقیقت سے مجھے انکار نہیں کہ میں مولانا کے خلوص سے، جس نے ان سے یہ تبصرہ لکھوایا تھا متاثر ہوا، انہوں نے مولانا آزاد کی تعریف بھی کی، اور دیانت داری سے جس رائے کو صحیح سمجھا اسے بیان بھی کیا، یہ نقطۂ نظر علمی دنیا میں انتہائی قابلِ قدر ہے اور خاص طور پر ہندو پاکستان میں، جہاں پر اختلافِ رائے کو تعصب یا دشمنی کے مترادف سمجھ لیا گیا ہے۔

مولانا سے اس غائبانہ تعارف یا عقیدت کے بعد ۱۹۷۰ء میں لاہور میں ملاقات بھی ہوگئی، وہ اوقاف بورڈ کے ایک اجتماع میں شرکت کے لئے لاہور تشریف لائے، لیکن اجتماع میں تقریباً وہ خاموش بیٹھے رہے لیکن ان کی خاموشی میں بھی ایک وقار اور متانت تھی، اجتماع کے بعد ان سے میں نے اپنا تعارف کرایا اور حضرت علامہ انور شاہ کاشمیری کی مختصر کتاب "حدوث العالم" ان سے طلب کی۔ انہوں نے واپس کراچی جاکر حسب وعدہ نہ صرف "حدوث العالم" بھجوائی بلکہ حضرت شاہ صاحب کی سوانح عمری "نفحة العنبر" جسے خود انہوں نے لکھا تھا، بھی بھجوادی، اخلاقی ذمہ داری کا اس حد تک احساس یقیناً ان لوگوں کے حصہ میں آتا ہے جن کا خدا سے خاص تعلق ہو، لیکن افسوس! میں انہیں شکریہ تک کا خط نہ لکھ سکا، آخر جب گذشتہ اکتوبر ۱۹۷۷ء میں یہاں اسلام آباد میں ان سے ملاقات ہوئی تو میں نے ان کے پرائیویٹ [نجی] خطوط بنام شبیر علی اور ان کی فرستادہ کتابوں کا تذکرہ کیا اور شکریہ ادا کیا تو وہ بہت خوش ہوئے اور کہا کہ شبیر علی حالیہ وقت میں سعودی عرب میں کسی جگہ مدرس ہیں۔

مولانا سے یہ ملاقات بہت مفصل ہوئی تھی اس لیے ان کی سیرت کے حسین پہلو بھی سامنے آئے، خدا نے انہیں ظاہری حُسن کے ساتھ ساتھ معنوی حُسن سے بھی نوازا تھا، گفتگو بڑی لطیف و شائستہ تھی، لطائف و ظرائف کی وجہ سے اس میں مزید حُسن پیدا ہوگیا تھا اور وہ جو یبوست و ثقاہت کو بزرگی کا حصہ تصور کرلیا گیا ہے مولانا کی گفتگو کو اس سے یکسر

آزاد پایا۔

مولانا ڈاکٹر فضل الرحمٰن (سابق ڈائریکٹر ادارہ تحقیقات اسلامی) کے بعض افکار سے خوش نہیں تھے، انہوں نے اپنی گفتگو میں تفصیل سے اس کا تذکرہ کرنے کے بعد فرمایا کہ ''اس میں کوئی شک نہیں کہ فضل الرحمٰن نے انگریزی سے بعض اچھی باتیں بھی سیکھی ہیں، مثلاً صبر وتحمل، میں نے ان سے (فضل الرحمٰن سے) سخت کلامی کی تھی لیکن وہ برابر خندہ پیشانی سے سنتے اور تبسم کرتے رہے۔''

اس داستان سرائی سے مقصد یہ ہے کہ خدا نے مولانا کو دونوں علم اور عمل سے نوازا تھا، اور تصوف سے گہرے لگاؤ کی بناء پر ان کی گفتگو لطیف اور پاکیزہ ہوتی تھی، سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ اس عہدِ پُر آشوب میں جب کہ سیاست نے ہر ایک کو اپنی لپیٹ میں لے رکھا ہے برابر مسندِ تدریس پر بیٹھے رہے اور اخلاقی وروحانی اصلاح کا پیغمبرانہ مشن ان کے سامنے رہا۔

مولانا سید محمد یوسف بنوری کے اسم گرامی سے آغاز شباب سے ہی واقف تھا لیکن ۱۹۷۰ء میں پہلی بار مغربی پاکستان اوقاف بورڈ کے ایک اجتماع میں ان سے ملنے کا اتفاق ہوا، مولانا اجتماع میں شرکت کے لیے کراچی سے لاہور تشریف لائے تھے، میں ان سے علامہ انور شاہ کشمیریؒ کے رسالہ "حدوث العالم" کے بارے میں پوچھا، تو انہوں نے واپس کراچی جا کر مجھے یہ رسالہ اور شاہ صاحب مرحوم پر اپنی کتاب "نفحة العنبر" بھجوادی، حدوث العالم وہی رسالہ ہے جس پر ڈاکٹر محمد اقبال نے کہا تھا کہ اس موضوع پر علامہ نے جو کچھ لکھا ہے اس پر موجودہ وقت میں مغرب کا فلسفی اس سے زیادہ نہیں لکھ سکا۔

بعد میں مولانا بنوریؒ سے میرا رابطہ قائم نہ رہا، گو میں ''بینات'' پابندی سے پڑھتا رہا، ستمبر ۱۹۷۷ء میں جب مولانا اسلامی نظریاتی کونسل کے رکن منتخب ہوئے تو ان سے تفصیلی نشست کا ایک موقعہ ملا، جب انہیں اس بات کا علم ہوا کہ میں اپنے قیام دیوبند

میں علامہ انور شاہ کے مکان پر رہتا تھا وہ بہت خوش ہوئے، باتوں باتوں میں ''احمدیت'' پر کھل کر باتیں ہوئیں، انہیں میری یہ تجویز پسند آئی کہ لندن میں برٹش میوزیم یا انڈیا آفس میں مرزا غلام احمد صاحب کے متعلق ریکارڈ سلیقہ قرینہ سے شائع کر دیا جائے، بعد میں مجھے پتہ چلا کہ مولانا مرحوم نے حسن ظن سے کام لیتے ہوئے اپنے ایک رفیق سے کہا کہ وہ اس کام کے لیے مجھے دو چار ماہ کے لیے لندن بھجوائیں گے، انہوں نے مجھے مرحوم مفتی محمد شفیع صاحب کی کتاب "هدية المهديين "بھی بھجوائی۔

مولانا کو عربی زبان پر عبور حاصل تھا، لیکن میں ان کی عربی دانی کے بجائے ان کے اخلاص، ایثار اور اسلام سے گہرے شغف و تعلق سے متاثر ہوں، اس بارے میں وہ ان لوگوں سے بھی اختلاف رکھتے تھے جن کی وہ خود بھی عزت کرتے تھے، مثلاً مشکلات قرآن میں جو ایک چھوٹا سا رسالہ عربی زبان میں ہے مولانا مرحوم نے مولانا ابوالکلام آزاد کا ذکر بڑے احترام سے کیا، لیکن ان کی خدمات کا اعتراف کرنے کے باوجود ان کی تفسیر ''ترجمان القرآن'' کے مقدمہ- جو سورہ فاتحہ سے متعلق ہے- پر تنقید بھی کی ہے، وحدت ادیان پر مولانا آزاد نے ترجمان میں جس انداز سے لکھا ہے، اسی سے مولانا بنوری کو اختلاف تھا، جس کا تذکرہ انہوں نے مشکلات قرآن میں کیا، ایسے ہی دوسرے مسائل کا بھی، یہ اختلاف نظر اخلاص ومحبت کی بنیادوں پر تھا جس کا ذکر مصر کے ایک عالم عبدالمنعم قمر نے اپنی کتاب- ابوالکلام آزاد اور حضرت بنوری صاحب جو قاہرہ سے شائع ہوئی- میں بھی کیا، جس سے پتہ چلتا ہے کہ عرب علماء میں دونوں- ابوالکلام آزاد اور بنوری صاحب- کس قدر مقبول تھے۔

عہد حاضر میں مسلمانوں کی ذہنی وفکر مشکلات کی ایک بڑی وجہ یہ ہے کہ وہ اپنی عظیم روایات اور جدید فکر میں ہم آہنگی پیدا کرنے میں پوری طرح کامیاب نہیں ہوئے، جدید گروہ روایات سے نابلد ہے اور روایات کا حامل طبقہ فکر حاضر سے تغافل برت رہا

ہے، ڈاکٹر محمد اقبال اور ابوالکلام آزاد صحیح معنی میں قدیم و جدید کا حسین امتزاج تھے اور علمائے دیوبند اور خاص طور پر مولانا محمود حسن صاحب اس امتزاج کے حق میں تھے، ۲۹/اکتوبر ۱۹۲۰ء کو علی گڑھ میں مولانا شیخ الہندؒ کا ورود اور جامعہ ملیہ اسلامیہ کا افتتاح اسی سلسلہ کی ایک کامیاب کڑی تھی، مولانا بنوری کا تعلق بھی اسی مقدس گروہ سے تھ، جو مسلمانوں کو عقل، عشق اور اخلاص کی راہوں سے خود اعتمادی، عزت نفس، طہارت قلب اور بلند نظری کا درس دے رہا ہے اور اسی چیز میں ان کی عظمت مضمر ہے۔

وہ دوبارا اکتوبر میں اسلام آباد تشریف لائے، ۱۵/اکتوبر کو نظریاتی کونسل کے ارکان بمعہ صدر صاحبان ادارہ تحقیقات اسلامی میں تشریف لائے لیکن مولانا بنوری اپنی ناگہانی بیماری کی وجہ سے تشریف نہ لائے لیکن ہمارے وہم وگمان میں بھی یہ بات نہ تھی کہ مولانا کی بیماری جان لیوا ثابت ہوسکتی ہے، چنانچہ جب دوسرے یا تیسرے دن ان سے ملنے کے لیے ان کی اقامت گاہ سے رابطہ قائم کیا تو پتہ چلا کہ مولانا ہسپتال میں ہیں اور تیسرے روز یہ افسوس ناک خبر بھی سن لی کہ مولانا اس دنیا سے ہی سفر کر چکے ہیں، چنانچہ اب کی باران کے ملنے کی سعادت حاصل نہ ہوسکی، البتہ جنازہ میں شریک ہونے کا موقعہ ملا، لوگوں نے جس انداز سے ان کا ماتم کیا اس سے پتہ چلتا ہے کہ مولانا سے لوگ کس قدر پیار کرتے تھے۔

مولاناسید سلیمان ندوی

# مکاتیبِ سلیمان ندوی

(۱)

یوسف أیها الصدیق والصدیق
تالله لقد اثرك الله علینا

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

میں خود سبقت کرنا چاہتا تھا، مگر اللہ تعالیٰ نے سبقت کی نعمت اسی کو عنایت فرمائی جس کی قسمت میں سبقت لهم منّا الحسنیٰ کا حکم مقدر تھا۔

آپ کا ذکر تو کانوں میں پڑا تھا، مگر آپ کو دیکھنے کا موقع اسی وقت ملا، آپ سے مل کر اور آپ کو پاکر، اور پھر اپنے سے قریب پاکر بڑی خوشی ہوئی، اور خصوصاً حضرت والا رحمہ اللہ کی نسبت نے تو اخوتِ روحانی کی حیثیت پیدا کرلی، دعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ اس چشمۂ صفا کو تکدراتِ زمانہ سے محفوظ رکھیں۔

پھر مزید شکریہ کہ آپ نے حکیم صاحب تک پہنچایا اور ان سے ملایا، بحمد اللہ کہ مرض کی شدت اور مدت میں تخفیف ہوئی آج ہی حکیم صاحب کو بھی خط لکھا ہے۔

مسئلہ ربوا پر اقتباس ملا، زحمت کشی کا شکریہ،

حضرت شاہ صاحب کشمیریؒ کی کتاب خاتم النبیین کا اردو ترجمہ جس کا وعدہ تھا کیا آپ کی طرف سے ہوا ہے، کتاب شاہ صاحب کی دوسری تصنیفات کی طرح نہایت

غامض ہے اور محتاج بیان وتشریح ، آجکل میں اس پر کچھ لکھنا چاہتا ہوں ، میری بھی دلی تمنا ہے کہ آپ کی صحبت جلد از جلد حاصل ہو کہ آپ کے علوم سے استفادہ کرسکوں، اللہ تعالیٰ آپ کی ذات کو اسلام اور علوم اسلام کے لیے نافع فرمائیں، ابھی آپ کا مضمون مسئلہ تراویح پر پڑھا۔

اللہ کرے حسن رقم اور زیادہ، کبھی معارف کی مجلس کو بھی زینت دیجئے۔

والسلام

ہیچمدان سلیمان

۲۹۔شعبان ۱۳۶۴

(۲)

جمیل السجایا کریم الشیم

بارك الله تعالی فی عمرکم وعملکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

الحمد للہ کہ مع الخیر ہوں ،عوارض لاحقہ کا اثر گو ہر روز کچھ نہ کچھ ظاہر ہوتا ہے تاہم تخفیف ہے، دوائیں استعمال میں ہیں ،حکیم صاحب کو رمضان المبارک سے پہلے کارڈ لکھا تھا، مگر جواب نہ ملا ،شاید خط نہ پہنچا ہو ،اب دوسرا خط مفتی سید مہدی حسن صاحب کی معرفت بھیجا ہے شاید ملے۔

آپ نے علمائے زمانہ کی نسبت جو کچھ لکھا ہے وہ بالکل سچ ہے و هم یحسبون انهم یحسنون صنعا، زین لهم الشیطان اعمالهم، ہمارے سارے کاروبار کا اصل مقصد دین کی حفاظت اور دین کی خدمت ہے

غرض اندر میاں سلامت اوست

جی ہاں مولانا کشمیریؒ کی کتاب بار بار دیکھنے سے سمجھ میں اہل فکر کے آجاتی ہے،

مگر اصل کام تو بے فکروں کو سمجھانا ہے، ضرورت ہے کہ کوئی سمجھ کر دوسروں کو بھی سمجھادے کہ فائدہ تام بھی ہو اور عام بھی، اللہ تعالیٰ میرے ارادہ کو پورا فرمائیں، ابھی اس بحث پر لوگوں کی کتابیں جمع کر رہا ہوں، ہمت ہر طرح کی کرتا ہوں مگر صحت کا ضعف، ضعف عزیمت کا باعث ہو جاتا ہے۔

تجارتی کتب فروشوں نے دین کے مصالح کا ستیاناس کر رکھا ہے۔

جوگنہ کیجئے صواب ہے آج

حضرت محدث دہلویؒ کی ذوقی تصانیف کے باب میں بھی میں آپ سے موافق ہوں، ان کی ذراسی تعبیر کے اختلاف سے کفر اور ایمان کا معاملہ ہو جاتا ہے، آج تک نیچری حضرت شاہ صاحب کی تصنیفات کے ساتھ یہی معاملہ کرتے رہے اور کل تک علماء اس پر نکیر کرتے رہے، اب وہی کام علمائے کرام فرمارہے ہیں، فیا خیبۃ المسعی ویا غربتا الاسلام

اردو تحریر میں دو باتیں پیش نظر رہیں، حشو سے خالی ہو، اور اصل مقصد سے کبھی گریز نہ ہو، اس کے یہ معنی نہیں کہ آپ کی تحریر میں یہ باتیں ہیں میرے اس فقرہ کو اُس معنی میں سمجھیے، جیسے ولاتکن للخائنین خصیماوغیرہ

راندیر کے ہفوات زیر طبع ہیں، چھپیں تو حاضر کروں، کوشش کی ہے کہ حضرت والا کا رنگ پیدا ہو، لکن شتان بین الری والریا لیکن

بلبل ہمیں کہ قافیۂ گل شود بس است

دلی دعائیں آپ کے ساتھ ہیں۔

ہیچمداں سلیمان

مولوی احمد رضا صاحب نے کلیات ابی البقا کے متعلق مولوی عبدالماجد صاحب کو لکھا ہے کہ وہ عاریۃً اپنا نسخہ ان کو دے سکتے ہیں، کیا وہ نسخہ آپ کے ادارہ میں ہے اگر

اس کی قیمت خرید معلوم ہو تو مطلع کیجئے، ایک ایرانی صاحب اپنے نسخہ کی قیمت سو روپے مانگ رہے ہیں حالانکہ کتاب چند سو صفحوں کی ہے، یہ گراں فروشی بعلت کس دفعہ کے تحت میں آئے گی۔

والسلام

سنا ہے مولانا شبیر احمد صاحب کسی بڑے عہدہ پر حیدر آباد میں مقرر ہوئے ہیں، ممکن ہے وہی جگہ ہو جو ارکان حیدر آباد مجھے پیش کر رہے تھے یعنی صدارت علوم اسلامیہ۔

والسلام

(۳)

جیب لبیب زادکم اللہ تعالی فضلاً و نبلاً

السلام علیکم و رحمتہ اللہ

آپ کو تعجب ہوگا کہ ایک ماہ سے زیادہ ہو گیا میں آپ کو خط نہ لکھ سکا، یہ فقیر الی اللہ ۱۹ رمضان المبارک سے حوالی قلب کے درد میں ایسا مبتلا ہوا کہ متواتر ۴۸ گھنٹے نہ بیٹھ سکا نہ لیٹ سکا، کھڑے کھڑے دونوں قدم سوج گئے، اس کے بعد چند راتیں بیٹھ کر، بستر پر اوندھے ہو کر سر کئے۔ بہر حال

ہرچہ آید بر سر اولاد آدم بگذرد

یہ دن گزر گئے ضعف جسمانی و دماغی و قلبی اتنا ہو گیا کہ کسی قسم کی حرکت کے قابل نہ رہا، بحمد اللہ کہ رفتہ رفتہ ضعف تو بہت کم ہو گیا ہے، مگر دماغی و قلبی بہت کچھ ہے، اب چند روز سے احباب کو اپنے ہاتھ سے کچھ لکھنے لگا ہوں، دو چار خط سے زیادہ لکھنا چاہوں تو دماغ جواب دے دیتا ہے، آج آپ کے جواب کی نوبت آئی، غالباً اب دماغی کام کے قابل نہیں رہا۔

کلیات ابی البقا کی فوری کوئی ضرورت نہیں ہے، دارالتکمیل کا خیال ہے، اگر

آپ مدد کریں تو کیا کہنا احباب ایک عربی دارالاشاعت کی اسکیم بھی پیش کر رہے ہیں مدرسہ نظامیہ حیدرآباد دکن دارالفتن ہے اس کی اصلاح و تنظیم بہت مشکل ہے، مجھے بھی چاہا گیا تھا کہ اس کی ایک اصلاحی تنظیم کی تجویز مرتب کروں۔

آپ کی محبت دل میں راسخ ہوتی جارہی ہے، انبتا اللہ نباتاً حسناً،

والسلام

ہیچ مداں سلیمان

۱۵ اکتوبر ۱۹۴۵ء

(۴)

میرٹھ۔ بذریعہ سید حسین صاحب ڈپٹی کلکٹر

حبیب محترم زادکم اللہ قدرًا

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

یہ فقیر چند ہفتوں سے اپنے عزیز کے پاس میرٹھ میں ہے اور بحمداللہ کہ اب خیر وعافیت سے ہم قرین ہے، یہاں کے قیام کی ایک نعمت مولانا بدر عالم صاحب کی ملاقات بھی ہے، کرم فرمایا، تشریف لائے اپنے مکان پر لے گئے اور الطاف سے نوازا، جی کردل خوش ہوا۔

ابھی تو دہلی میں مناسب مکان کا ملنا واقعی بہت مشکل ہے اور بڑے شہروں کے سیاسی بحران کا خطرہ بھی درست ہے، ہم لوگوں نے اسی لیے لکھنؤ چھوڑ کر اعظم گڑھ کو قبول کیا، گو اب ایک شاخ لکھنؤ میں بھی قائم کرنے کا خیال ہے، سیاسیات کے باب میں ابھی تک عزلت گزینی پر قائم ہوں اور اسی میں اپنی فلاح سمجھتا ہوں امت کی خدمت صرف سیاست ہی میں منحصر نہیں ہے، اللہ تعالی آپ کو اور آپ کے ساتھ اس ناکارہ کو اپنی نوازشوں سے سرفراز فرمائے۔

والسلام

سید سلیمان

۱۲ ذالحجہ ۱۳۶۴ء

(۵)

میرٹھ

حبیب محترم زادکم الله مجدًا وفضلا

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مدت سے آپ کا والا نامہ آیا تھا جواب میں تاخیر ہوئی، الحمد للہ تعالی کہ میں مع الخیر ہوں، اب میں پرسوں ان شاء اللہ تعالی یہاں سے لکھنؤ روانہ ہوتا ہوں، وہاں کا پتہ دارالعلوم ندوہ لکھنؤ ہے وہاں ہفتہ عشرہ قیام رہے گا۔

اس وقت آپ کا رقیمہ کریمہ ہاتھ میں ہے اور حسن یوسفی تصور میں، گویا تصور شیخ کا کام تصور حبیب ومحبوب سے لے رہا ہوں آپ کے الطاف کریمانہ نے آپ کا شیدا بنا رکھا ہے، دعا ہے کہ اللہ اپنے فضل وکرم سے آپ کو بہرۂ وافر عطا فرمائیں اور سلف صالح کا خلف صالح بنائیں۔

ادھر میرٹھ میں قیام کے سبب سے دو چار روز کے لیے دیو بند سہارن پور تھانہ بھون اور دہلی ہو آیا ہر جگہ سیاسیات کے الجھاؤ سے اصحاب عمائم اور اہل درس وتدریس کو پراگندہ خاطر پایا، اللہ تعالی امت محمدیہ پر رحم فرمائیں، مولانا شبیر احمد صاحب، مولانا طیب صاحب، مولانا حسین احمد صاحب اور مفتی محمد شفیع صاحب سب سے ملاقاتیں ہوئیں، فاما لهذا واما لهذا

دینی اعتبار سے گو قدیم مطالع نور پر آپ کو ظلمات نظر آنے سے پریشانی ہو، لیکن بحمد اللہ اب دوسرے مطالع سے استشراق نور کے آثار ظاہر ہیں اور ”لا یــزال طـائفة

من أمتی" کی بشارت اطمینان بخش ہے۔

آپ کی مجلس دہلی کو منتقل ہونے کے بعد امید ہے کہ یہاں دینی حلقہ میں مزید استواری کا باعث بنے گی بشرطیکہ آپ کے رفقاء استقامت کو کام میں لائیں وأنتم أهل لذلك، ورنہ لغزش گاہیں بھی سامنے ہی ہیں، دعا ہے کہ اللہ تعالےٰ آپ اور آپ کے رفقاء کے ذریعہ مسلمانوں کو صحیح ہدایت نصیب فرمائیں۔

ہاں ایک حوالہ آپ سے پوچھنا ہے شاید آپ کی وسیع نظر مطالعہ میں آیا ہو، میں نے شاطبی کی موافقات یا آمدی کی الاحکام میں پڑھا تھا کہ نبی کی دو بعثتیں ہوتی ہیں، ایک اس کی ذاتی بعثت جو "هو الذی بعث فی الأمیین رسولا منهم" کا منشا ہے اور دوسری مجموع امت کے پردہ میں جو "کنتم خیر أمة أخرجت للناس" کا منشا ہے، مجھے ادھر تلاش کرنے پر یہ موقع ملا نہیں، اگر آپ ڈھونڈ کر نکال سکیں تو مطلع فرمائیں۔

نیز "لا حاکم الا الله" پر بحث اگر قدماء و متوسطین کی کتب اصول میں آپ کی نظر سے گذری ہو تو کتاب و باب و صفحہ کے حوالہ سے مطلع فرمائیں، پہلا مسئلہ حجۃ اللہ [البالغہ] میں اور دوسرا مسلّم اور اصول مولانا شاہ اسماعیل صاحب شہید میں مذکور ہے۔

حضرت شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ حیات اردو میں چند صفحات میں لکھ دیں تو ممنون ہوں گا۔

والسلام

ہیچمدان سلیمان

۴ صفر ۱۳٦۵ھ

(٦)

حبیب مکرم زادکم الله علما و فضلا

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

کچھ دن ہوئے جب میں لکھنو میں تھا آپ کا مفصل والا نامہ ملا تھا جس میں آپ نے اپنی مہربانی سے بہت سی معلومات سے مستفید فرمایا تھا۔ شکر الله سعیکم۔

میرے بمبئی کے سفر کی اطلاع غلط ہے، مجھے آپ ہی کے خط سے پہلے پہل اس کا علم ہوا، اس کے بعد بعض احباب کے خط آئے، میں نے معذرت کر دی اور حقیقت یہ ہے کہ اب طبیعت کو ان مباحث سے مناسبت نہیں رہی، اگر اب اس وادی میں پھر قدم رکھوں تو پچھلے سالوں میں جو کچھ اندوختہ بھی جمع ہوا ہے، اگر وہ جمع ہوا ہے تو اس کے ضیعان کا گمان قوی ہے، فالحمد لله علی ما انا فیه، وهو الخیر وفی الخیر لی ان شاء الله تعالیٰ.

درجۂ تکمیل کے قیام کے لیے میں بے حد مضطرب ہوں، دارالعلوم ندوہ میں سامان ہے مگر مال نہیں، دارالمصنفین میں مال ہے مگر بالفعل مقتضائے احوال نہیں، الا ان یشاء الله تعالیٰ، مارچ کے آخر میں ارکان کا جلسہ ہے اس میں بحث و تمحیص ہو تو فیصلہ ہوگا، والمسئول من الله تعالیٰ ان یهدینا طریق الصواب والثواب.

پھر اہم چیز چند باکمال شیوخ کی دستیابی ہے، اگر آپ کی اعانت شامل ہوتی تو کیا بات تھی مگر آپ تو دہلی اور ڈابھیل کے مابین ہیں، کیا ان دو کے سوا کوئی تیسرا مرکز بھی آپ کا ہو سکتا ہے، ممکن ہے کہ دہلی اور ڈابھیل کے وسط میں کوئی مقام نکل آئے، کاش آپ سے کوئی تسلی کا کلمہ سنتا۔

حضرت مولانا کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ اردو میں چند صفحات میں چاہتا ہوں۔ جی چاہتا ہے کہ علمائے کرام کے نام سے اس عہد کے علماء کے تراجم کا مجموعہ ترتیب دیا جائے۔

عمر تھوڑی حسرتیں دل میں بہت

خدا کا شکر ہے کہ پچھلے حملہ کے بعد سے اللہ تعالی نے محض اپنے فضل و کرم سے بغیر

کسی ظاہری سبب کے اس مرض سے جس کا نمونہ آپ نے راندیر میں دیکھا تھا اور جس سے میں بہت پریشان تھا اس سے اپنے عاجز ودرماندہ بندہ کو شفا بخشی والحمد للہ تعالیٰ،

والسلام

ہیچمدان و ہیچ میرز سید سلیمان

۶ صفر ۱۳۶۵ھ

(۷)

پٹنہ

محبّ مکرم زادکم اللہ تعالیٰ علما و فضلا

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

والا نامہ بڑے انتظار کے بعد ملا، میں سفر میں ہوں اور خدا جانے یہ مدت سفر کب تک جاری رہے۔

تکمیل "العرف الشذی" اور مفتی مہدی حسن صاحب اور حضرت نور المشائخ دام فیضہما کی صحبت علمی و روحانی کے احوال مبارکہ کے واقعات سن کے آپ کے حق میں دعائے خیر نکلی، اللھم زد فزد۔

حضرت مولانا کشمیری رحمۃ اللہ کے سوانح کے اوراق کا ہمیشہ انتظار رہے گا،

مجھے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ مجلس کو کسی شمالی علاقہ میں منتقل کرنا چاہتے ہیں جس کے لیے دہلی کو پسند کیا مگر وہاں کے مشکلات حل نہیں ہوتے، ''ذہن'' میں ایک بات آئی اس لیے عرض ہے کہ اس پر غور کریں، والی بھوپال چاہتے ہیں کہ ان کا دارالریاست پہلے کی طرح پھر علوم عربیہ دینیہ کا مرکز بنے، کیا یہ ممکن ہے کہ آپ انھیں مشاغل کے ساتھ بھوپال آسکیں، گو یہ چیز طے شدہ نہیں اور نہ اس باب میں ابھی تک حکامِ ریاست سے کوئی مراجعہ کیا گیا ہے، مگر آپ کی مرضی معلوم ہو تو آگے کچھ عرض کردوں، یا پوری مجلس کو یہاں

منتقل کیا جائے اور آپ کو جو معاوضہ وہاں ملتا ہو وہ یہاں بھی ملے، کم نہ ہو بلکہ زیادہ ہی ہو، تو کیسا ہے، جواب کا انتظار رہے گا۔

نیز آپ نے اپنے ایک پنجابی فاضل کا ذکر کیا تھا جو ادب اور حدیث دونوں میں کمال رکھتے ہیں وہ کیا ہم کو مل سکتے ہیں، علم وفضل کے ساتھ ضرورت حسنِ صحبت اور حسنِ اخلاق کی ہے جس سے مختلف اہل کمال کی یک جائی ناگواریوں سے محفوظ رہے

والسلام

ہیچمدان سلیمان

۱۱ج ۲ ۱۳۶۵ھ

(۸)

بذریعہ مشیر المہام تعلیمات۔ بھوپال

محب مکرم أدام الله فضائلكم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

میں نے آپ کو پشاور کے پتہ سے ایک خط لکھا تھا جس کا جواب نہیں ملا جس میں آپ سے بھوپال آنے کی خواہش کی تھی، اب ذرا تفصیل سے لکھتا ہوں۔

یہاں کے حکام مجھے دارالقضاء، دارالافتاء اور دیگر دفاتر شرعی اور تعلیم عربی و مشرقی کی نظامت ونگرانی کے لیے کہہ رہے ہیں، میں اس وقت ان کے اصرار سے صرف آ گیا ہوں اور دفاتر کے معاملات کو سمجھ رہا ہوں، بہر حال میرا رہنا آپ جیسے دوستوں کی رفاقت ہی سے ممکن ہے، مفتی محمد شفیع صاحب کو بھی میں نے لکھا ہے، مدرسہ میں جس کا نام جامعہ احمدیہ ہے اور جس کا خاص نصاب ہے ایک محدث اول کی ضرورت ہے جس کی تنخواہ ڈھائی سو ماہوار ہوگی میرا جی چاہتا ہے کہ آپ اس کو قبول کر لیتے، اور آپ کا جو کام تالیف وتصنیف کا ہے وہ بھی جاری رہتا، یہ بھی ممکن ہے کہ مجلس علمی کے کام کو یہیں سے بیٹھ کر

کریں، ایک مجلس نشر و تالیف کی تجویز بھی یہاں ہے جس کے لیے پانچ سو ماہوار کی امداد سرکاری جاری ہوگی، اسی رقم سے دارالتکمیل کا خیال جو میرے آپ کے درمیان مشترک ہے ہوگا۔

غرض ایک اچھا موقع ہے، امید ہے کہ آپ میری درخواست پر غور کر کے جواب لکھیں اور جلد لکھیں، آپ نے اپنے ایک کیمبل پوری دوست کا ذکر کیا تھا کیا وہ ۵۰ تک میں آسکیں گے، آدمی ایسا ہو جو عالم ہو مگر اس کو اپنے علم پر غرور نہ ہو اور دوسروں کے ساتھ مل جل کر کام کر سکے۔

والسلام

سید سلیمان

۳۰ جون ۱۹۴۶ء

(۹)

بھوپال

بذریعہ سیکرٹری تعلیمات

محبِ مکرم أدام الله بركاتكم

السلام علیکم و رحمۃ اللہ

رجسٹرڈ والا نامہ ملا، خوشی ہوئی کہ آپ رفاقت کو آمادہ ہیں، یہاں رمضان المبارک میں صرف عشرہ اخیرہ میں تعطیل ہوتی ہے ورنہ کام ہوتا ہے، اس لیے آپ پشاور جانے سے پہلے یہاں آ کر مجھ سے مل لیں، تا کہ حکام آپ سے واقف ہو جائیں، وقت آمد لکھیں تا کہ اسٹیشن پر آپ کو لیا جائے۔ میں اس وقت تو شاہی مہمان خانہ میں ہوں مگر عنقریب شہر میں اٹھ جاؤں گا۔ میرا مکان موتی مسجد کے پاس چیف انجینئر کے مکان میں ہے اسی نام سے یہ مکان مشہور ہے۔

آپ اپنی کتابیں وغیرہ یہاں منتقل کر لیں بالفعل جب تک کوئی دوسرا سامان ہو میرے مکان میں کافی جگہ ہے۔

یہ مدرسہ احمدیہ پہلے بہت آباد تھا اس اثناء میں ایسے انتظامی تغیرات آئے یہ مٹنے کے قریب آ گیا اب حکام اس کو ترقی دینا چاہتے ہیں۔ مکان بھی موزوں نہیں طلبہ بھی کم ہیں، اب آپ حضرات کی مساعی سے اس کی نشأۃ ثانیہ کی امید کی جاتی ہے، مفتی شفیع صاحب کو بھی ایک جگہ کے لیے لکھا ہے آپ ہی کے ساتھ خط لکھا تھا جواب نہیں آیا اب پھر لکھ رہا ہوں، میرے مکان کا پتہ: متصل موتی مسجد بھوپال۔

والسلام

سید سلیمان

۱۴ شعبان ۱۳۶۵ھ

(۱۰)

محب مکرم حقق اللہ آمالکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ،

والا نامہ مورخہ ۱۵ ستمبر ملا، اس سے پہلے کا مکرمت نامہ بھی ہم دست ہوا تھا، ان عنایتوں کا شکریہ، بہتر ہے کہ آپ اپنے والد ماجد صاحب کے ساتھ سفر حج کریں، ابھی تک آپ حضرات کے تقررات کی منظوری نہیں آئی، ریاستوں میں ایک دن کا کام ہفتوں میں اور ہفتہ کا کام مہینوں میں ہوتا ہے آپ جب آئیں میرے مہمان ہوں گے، لیکن سرکاری اطلاع کا انتظار کر کے آئیں تو بہتر ہے۔

اپنے والد ماجد کو میرا سلام غائبانہ پہنچا دیں۔ اچھا ہوا کہ آپ اسی سال مشرف بحج و زیارت ہوں گے۔

تا سالِ دگر می کہ خورد زندہ کہ ماند

مولانا شبیر احمد صاحب سنا ہے حیدر آباد جا رہے ہیں، افسوس کہ سلیمانیہ میں کوئی ایسی جگہ خالی نہیں جو مولوی حبیب اللہ صاحب کو تکلیف دی جائے۔

والسلام

ہیچ مدان سید سلیمان

۱۸ ستمبر ۱۹۴۶ء

(۱۱)

بھوپال

محب مکرم أدام الله مکارمکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

محبت نامہ ملا، حالات معلوم ہوئے، مبارک کہ آپ نے اس سفر پاک کی منزلیں بخیر و خوبی تمام کیں، اور شکریہ کہ یاد رکھنے کے موقعوں میں آپ نے مجھے یاد رکھا، جزاکم اللہ تعالیٰ خیراً، آئندہ بھی آپ کی دعاؤں کا خواستگار رہوں۔

یہاں کے حالات بدستور ہیں، آپ کے پیچھے مولانا اشفاق الرحمٰن صاحب کاندھلوی مدرس فتحپوری و شارح ترمذی یہاں بحیثیت محدث ماہوار پر آ گئے، ان کے بھوپالی المولد ہونے کی وجہ سے ان کے تقرر میں آسانی ہوئی، مگر ان کی عمر کا مرحلہ ابھی کونسل میں پیش ہے۔

آپ کے معاملہ میں مشیر المہام صاحب نے کچھ دنوں توقف کرنے کو کہا تھا، آپ کے ایام حج تک توقف کیا اب آپ کا خط آیا تو فقیہ اول کی جگہ کے لیے میں نے نیم سرکاری مراسلہ مشیر المہام صاحب تعلیمات کو بھیجا ہے کہ وہ اپنے منشا سے مطلع کریں، ان کے جواب کا انتظار ہے، اس درمیان میں اگر آپ کی کہیں سے دعوت آئے تو نہ اس کو کلیۃً رد کریں اور نہ قبول، بلکہ مجھ سے پوچھ کر فیصلہ کریں تاکہ جو صورتِ حال ہو اس سے میں

آپ کو مطلع کردوں۔

والسلام

سید سلیمان

۲۲ جنوری ۱۹۴۷ء

(۱۲)

بھوپال

محبّ صادق و یار لوافق رفعکم اللہ درجات

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

واقعی نادم و شرمندہ ہوں کہ مجھ سے جواب میں تاخیر ہوئی اور ہوتی ہے مگر

حقہ مہر بدان نام ونشان است کہ بود

بحمد اللہ کہ آپ کی محبت میں مستقیم ہوں، آپ کے بچہ کی علالت وصحت کا حال معلوم ہوا، اللہ تعالیٰ صحتِ کاملہ بخشیں، آپ کے صوبے کے حالات اخباروں سے معلوم ہوتے رہتے ہیں، اللہ تعالیٰ وہ کرے جس میں مسلمانوں کو فائدہ پہنچے۔

میں ابھی تک اپنی کوششوں میں کامیاب نہیں ہوا ہوں؛ اب ہمارے یہاں نئی وزارتِ تعلیم بنی ہے، دیکھیے اس کا کیا رویہ ہوتا ہے۔

والسلام

سید سلیمان

۱۳ اپریل ۱۹۴۷ء

(۱۳)

بھوپال

حبیبی الحمیم زادکم اللہ تعالیٰ فضلی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ،

عنایت نامہ ملا، میرے پچھلے خط کے بعد یہاں کی سیاسی اور حکومتی رفتار میں ایک خاص تبدیلی ہوئی ہے یعنی یہ کہ وزیر تعلیم ایک اور صاحب ہوگئے ہیں جن کا نظریہ یہ ہے کہ تعلیمات میں ملکی اور غیر ملکی کا امتیاز نہ کیا جائے اس سے توقع ہوئی کہ شاید آپ کے باب میں میری خواہش پوری ہو جائے ان سے میری گفتگو بھی ہوئی اور اس غرض سے کہ آپ کے بلانے کا بار وہ محسوس کریں میں نے ان سے یہ کہا بلکہ خود انھوں نے کہا کہ وہ خود آپ کو بلوائیں گے، مولوی مطیع اللہ صاحب افغانی نے جو خط آپ کو لکھا تھا وہ خود اسی سمجھوتہ کا نتیجہ تھا خود مطیع اللہ ان سے ملتے رہتے ہیں اور آپ کے قدر شناس ہیں، اب دیکھنا یہ ہے کہ اس مقصد میں کب کامیابی ہوگی، احمدیہ ۵ شوال تک بند ہے، اس اثناء میں کچھ ہو جانا چاہیے، ڈابھیل کا کام یہاں رہ کر بھی آپ کر سکتے ہیں، میں پھر تحریک کروں گا۔

میرا قصد امسال اکتوبر میں سفر حج کا ہے، تین مہینے لگیں گے، نہیں کہہ سکتا کہ واپسی کے بعد میرا کہاں قیام ہو اگر ہندوستان میں امن و اطمینان نہ ہوا تو پھر یہیں رہنا ہوگا، جی چاہتا ہے کہ اپنے سامنے اس سرزمین میں کچھ علماء حق کو بساتا جاؤں، آپ افغانستان شوق سے جائیں مگر یاد کرتے رہیں اور اپنا پتہ دیتے رہیں۔

والسلام

ہیچمدان سید سلیمان

۱۲ جون ۱۹۴۷ء

(۱۴)

بھوپال

حبیبی العزیز زادکم اللہ تعالیٰ حبافیہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

والا نامہ مورخہ ۳۰ ستمبر ۱۹۴۷ء چند روز ہوئے کہ ملا، حالات سے آگاہ ہوا، سب سے پہلے تو آپ کی اس محبت لوجہ اللہ تعالیٰ کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ ایسے وقت میں بھی آپ نے مجھے فراموش نہیں فرمایا، آپ تو ایسے مقام میں ہیں جہاں سے ہندوستان کے مسلمانوں کے انتشار اور اضطراب اور بربادی اور جلا وطنی اور فرار من ہٰہنا الیٰ ھٰھنا کا منظر آنکھوں کے سامنے نہیں، اس وقت بھوپال میں پچاس ہزار پناہ گزین ہیں جن کا سارا خرچ یہ چھوٹی سی ریاست اور یہاں کے مسلمان اٹھا رہے ہیں اور اب سی پی کے مسلمان حیدر آباد جا رہے ہیں۔

ہندوستانی مسلمانوں کے مرکز قیادت کی شکست اور مسلمان لیڈروں کی کمزوری اور بے یقینی سے مسلمانوں میں مرعوبیت پیدا ہوگئی ہے اور اللہ جانے یہ بات کہاں جا کر ٹھہرے، أعوذ باللہ من الحور بعد الکور، دہلی کے مسلمانوں کی پامردی سے ممکن ہے کہ دلی میں مسلمان کچھ باقی رہ جائیں، یوپی اور بہار کی حکومت پوری کوشش کر رہی ہے کہ پنجاب کا فتنہ ان کے دروازوں میں داخل نہ ہو، بمبئی اور مدراس میں سکون ہے سی پی کی حکومت متذبذب ہے۔

بہر حال ابھی تک ہندوستان کے اندر اشیاء میں ترتیب نہیں پیدا ہوئی ہے شاید چند ماہ میں کوئی صورت ظاہر ہو،

آپ نے خواب بالکل سچ دیکھا، مع اہل وعیال سفر حج کا قصد تھا، تمام سامان بحمد اللہ فراہم تھے جہاز کے ٹکٹ آچکے تھے، کراچی سے اکتوبر کے شروع میں جہاز پر بیٹھتے مگر منظور الٰہی نہ تھا کہ یہ فتنہ کھڑا ہوا، کراچی کی راہ بند ہے اہل وعیال سہارنپور میں محصور ہیں جہاں نہ کوئی خط پہنچتا ہے نہ تار، نہ آمد ورفت کی صورت، ہر وقت ان کی حفاظت کی دعائے خیر کرتا ہوں آپ بھی کریں۔

معلوم نہیں جہاں آپ ہیں کیا صورت حال ہے؟ کیا معنوی صلاحیتیں مسلمانوں میں ابھر رہی ہیں یا صرف شور وغل اور ریا ونمائش ہے، یہ وقت جوش وخروش کا نہیں، ہوش کا ہے، مسلمانوں کو یہ بھی معلوم نہیں کہ جو غیر مسلم لوگ ان کی حکومت میں رہیں ان کی حفاظت کی ان پر کیسی شدید ذمہ داری ہے مسلمانوں کو...... ﴿ان الارض یرثھا عبادی الصالحون﴾ (انبیاء۔۱۰۵) کے مطابق صالح بننا چاہئے اور ﴿وعد الله الذین امنوا منکم وعملوا الصلحت لیستخلفھم فی الارض﴾ (نور۔۵۵) کے مطابق ایمان اور عمل صالح میں ترقی کرنی چاہئے، اس وقت مجاہدین اسلام کی بھرتی کی ضرورت نہیں ہے بلکہ مسلمانوں میں نظم، ثبات قدم، اطاعتِ امرا اور جدو جہد وسعی ومحنت، ایثار و اخلاص پیدا کرنے اور حب مال، حب جاہ اور حب نفس کے خبائث کو اپنے اندر سے نکالنے کی ضرورت ہے، کاش میری یہ آرزو مسلمانوں تک پہنچ سکتی۔

آپ کا ادارہ اگر گجرات سے وہاں منتقل ہوجائے تو اچھا ہے، سنا ہوگا کہ ندوۃ المصنفین کا مکتبہ نذر آتش ہوگیا اور مکتبہ جامعہ بھی، ولعل الله یحدث بعد ذلك امرا۔

از ماست کہ بر ماست! مسلمانوں پر جو کچھ وبال ہے وہ ان کے اعمال کی سزا ہے، کاش اب بھی قلوب میں انابت ہو، اور مسلمان سمجھیں کہ ان کا مقصد اول اقامت دین اور اعلاء کلمۃ اللہ ہے خواہ وہ تخت وسلطنت پر ہو یا بوریائے فقر پر، ان کو شیطان سے اس لیے مخاصمت نہیں کہ شیطان کا تخت زمین پر کیوں بچھا ہے بلکہ اس لیے یہ مخاصمت ہے کہ اس تخت شیطنت پر شیطان کیوں بیٹھا ہے، وہ کیوں نہیں بیٹھے ہیں۔

یہاں بحمد اللہ امن ہے اور تمام طبقات بآرام ہیں، خدا کرے کہ اس طرح یہ فتنوں کا دور گذر جائے اور بندگانِ الٰہی بعافیت رہیں۔

والسلام

سید سلیمان

۱۱/اکتوبر ۱۹۴۷ء

(۱۵)

بھوپال

محبّ مکرم وفقکم اللہ تعالیٰ لما یحب ویر ضی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

والا نامہ نے سعادت بخشی، میں نے آغاز رمضان میں ایک سفر کیا، واپس آیا تو ذرا سفر سے تھک گیا تھا، بحمد اللہ اب اچھا ہوں اور کوئی روزہ بفضلہٖ تعالیٰ قضا نہیں ہوا، ولہ الحمد چونکہ بعض بیماریاں مجھ کو ایام رمضان میں ہوئیں، اس لیے ہر رمضان میں مجھے ڈر لگا رہتا ہے اور اس سے بچ کر صاف نکل جانے پر مسرت ہوتی ہے۔

والا نامہ سے آپ کی سیاحت اور سیاحت کے نتائج علمی وفکری معلوم ہوئے، نظامِ اسلامی کی نسبت آپ کی جو رائے ملک کو دیکھ کر ہوئی ہو مجھے قیاساً معلوم تھی۔

تو توقع زگلِ کوزہ گراں می داری

ہندوستان کے دونوں حصوں کے مسلمانوں کے انجام سے اکثر قلب کو تکلیف رہتی ہے اور تخفیف اس سے ہوتی ہے کہ ہمارے امور اختیاریہ سے یہ نہیں ہے، دعا کرتا ہوں۔

از دستِ تہی بجز دعا نہ آید ہیچ

آپ نے جن صاحب کے احوال مزاجی لکھے ہیں مجھے بھی کچھ ایسا ہی احساس ہوا، اسی لیے مولوی احتشام الحق صاحب کی دعوت قبول نہ کر سکا، آپ اپنی مجلس علمی کو تو تجارتی بنیاد پر بڑی اچھی طرح چلا سکتے ہیں اور وہ چل سکتی ہے، کراچی جانا اس کا اچھا ہے، شاید کہ وہ گجرات کی گمنامی سے نکل سکے، آپ نے اچھا کیا کہ صرف ایک سال کا اپنے کو پابند کیا، ولعل اللہ یحدث بعد ذلك امرا، میں بھی یہاں مطمئن نہیں، کوئی خیال بھی یہاں پورا نہیں ہوا اور نہ امید ہے، بقیہ ایام حیات کا اللہ تعالیٰ کوئی مفید دارین مصرف

نکالیں، بالفعل ذیقعدہ میں سفر حج کا قصد ہے اللہ تعالیٰ موانع دور فرمائیں۔

خواجہ عبدالحی صاحب (جامع ملیہ والے) کا سرینگر سے ایک خط آیا کہ وہ مولوی ابوالکلام صاحب کی طرف سے وہاں بھیجے گئے ہیں کہ وہاں ایک دارالعلوم قائم کریں چنانچہ اس کا افتتاح ہوگیا، ہمارے یہاں سے نصاب منگوایا تھا وہ بھیج دیا گیا، خدا کرے کہ یہ صرف سیاسی شعبدہ بازی نہ ہو، حقیقت بھی ہو، المختار الفقہ منگوائی دیکھی پسند آئی

والسلام

فقیر ہیچمدان سید سلیمان

۲۸ رمضان المبارک ۱۳۶۷ھ

(۱۶)

بھوپال

صدیقی الحمیم متعکم اللہ تعالیٰ بالصحة والعافیة

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

صحیفہ مورخہ ۲۹ محرم ۱۳۶۹ھ کا جواب دیر سے دے رہا ہوں جس کی معافی چاہتا ہوں، میں امسال بھی محروم حج وزیارت رہا، عین وقت پر میرا نواسہ جو وہ بھی اپنے والدین کے ساتھ جانے والا تھا، ٹائیفائڈ میں مبتلا ہوگیا، اب زندگی ہے تو آئندہ کی امید ہے۔

میرے جن رسائل کی خیریت آپ نے دریافت کی ہے وہ سب بستر امہال و تعطل پر بیمار پڑے ہیں، جب سے میں یہاں ہوں میری علمی محبت وقلمی کاوش ختم ہوگئی ہے۔

آپ نے گجرات کے علمی جمود کا جو حال لکھا ہے وہی حرف بحرف دوسرے مدارس کا حال ہے، بہرحال اس سے مایوس نہ ہونا چاہئے اور اپنے دھن میں لگا رہنا چاہئے، دارالعلوم ندوہ میں کچھ افراد اخلاص کے ساتھ کام کرنا چاہتے ہیں ان کی کامیابی کی دعا فرمایئے۔

کیا آپ ڈابھیل سے زیادہ لاہور میں کامیاب نہیں ہو سکتے کہ اردگرد پنجاب و سرحد کے طلبہ جمع ہوسکیں، اگر کوئی امکان ہوتو کیوں نہ آزمائش کی جائے، سیاسیات سے یکسو ہوکر علم اور دین کی خاطر ہم اپنی کوششوں کو یک جا کریں، بھوپال کا تجربہ تو کامیاب نہیں ہوا۔ بہرحال اس سے اتنا سبق ملا کہ حکومت کے نظم ونسق کے ساتھ جس میں ملکی، غیر ملکی بیہودہ قانون وقاعدہ کی پیروی اور نالایق وزیروں کی مداخلت ہو علمی درس گاہیں کامیاب نہیں ہوسکتیں، مولوی اشفاق الرحمٰن صاحب آٹھ نومہینوں سے ملکی غیرملکی مباحث کے سلسلے میں ایک نالائق وزیر کے ہاتھوں سے معطل ہیں، اور ہنوز ان کا معاملہ زیرِ فیصلہ ہے، ان کے لیے ایک دفعہ ڈابھیل سے تحریک ہوئی تھی مگر انھوں نے انکار کردیا تھا لیکن مجھے امید ہے کہ اگر میں انھیں مشورہ دوں تو وہ مان لیں گے، معلوم نہیں اب بھی وہاں جگہ ہے یا نہیں، تاکہ کم وبیش پر راضی ہو سکتے ہیں۔

یہاں جب سے آیا ہوں میرا بستر بندھا ہی رہا کہ خدا جانے کب اٹھانا پڑے، سو اب بھی بندھا ہے اور روز بروز دگر افتاد کا معاملہ ہے، لاہور یونیورسٹی کے صدر شعبہ اسلامیات کی حیثیت سے مجھے بلا وے کا خط آیا تھا مگر میں آمادہ نہ ہوا۔

یہاں بحمد اللہ مولوی عمران خاں ندوی کی کوشش سے مولوی الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے طرز پر پوری ریاست میں دعوت تبلیغ کا بڑا اچھا کام ہورہا ہے، آجکل اس سلسلہ میں اچھا خاصہ اجتماع ہے، کیوں نہ گجرات میں اس اصول پر کام کیا جائے اور ڈابھیل اس کا مرکز ہو۔

بحمد اللہ خیریت ہے، آپ کے لیے داعی خیریت ہوں۔ بے شبہ عزیزی مولوی ابوظفر صاحب کو مجھ سے بڑی مشابہت ہے۔

والسلام

فقیر ہیچمدان سید سلیمان

۲۴ دسمبر ۱۹۴۸ء

(۱۷)

بھوپال

صاحب الفضائل العلیه والخصال الزکیه والخلال

المرضیه ادام الله آثارکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

والا نامہ مورخہ ۱۰ رمضان المبارک کا جواب آخری رمضان میں دے رہا ہوں، جی ہاں اپریل میں لکھنؤ کے بجائے مجھے دہلی اور علی گڑھ کا سفر کرنا پڑا۔

آپ نے لکھنؤ میں دارالعلوم ندوہ کو دیکھا اور اس کی مالی حالت اور قلت سرمایہ پر جو افسوس ظاہر کیا ہے اس کا کوئی علاج بندہ کے ہاتھ میں نہیں، وہ پچاس برس سے اسی ابتلاء وامتحان میں چل رہا ہے اور ان شاء اللہ جب تک ان کی مرضی ہوگی چلتا رہے گا، اصل شے اس کی مالی حالت نہیں بلکہ وہ اصول قابلِ لحاظ ہیں جن پر اس کی بنیاد ڈالی گئی۔

آپ نے عربی مدارس کی زبوں حالی پر افسوس کیا ہے بالکل بجا ہے، طالب علموں کے ذہنوں میں ایسا انقلاب آ گیا ہے کہ وہ نفع عاجل کے علوم میں نفع آجل کے لیے ان کے دلوں میں کوئی حرارت باقی نہیں رہی ہے خود اپنی اولاد کا یہی حال پاتا ہوں اور باوجود کوشش کے ان کی ذہنیت کو نہیں بدل پاتا تو پھر دوسروں کا کیا حال ہوگا۔

میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ آپ پاکستان میں کسی عربی درس گاہ کے قیام سے کیوں مایوس ہیں، آخر ملتان یا لاہور کے مدرسہ سے کیوں امید نہ کی جائے، اچھا اگر ان سے الگ ہو کر کوئی الگ درس گاہ کسی مناسب مقام پر قائم کی جائے تو کیا آپ تعاون کریں گے اور دوستی بنا میں حصہ لیں گے، ندوہ میں میں یہ سمجھا تھا کہ مالی استواری نہ ہونے سے طلبہ اور اساتذہ میں دوں ہمتی ہے اور اسی لیے بھوپال آیا، لیکن یہاں یہ تجربہ ہوا کہ ہر قسم کے

ڈاکٹر صغیر حسین معصومیؒ



برصغیر پاک و ہند میں علوم اسلامیہ کی ترویج اور علوم دینیہ کی تعلیم درحقیقت بڑی حد تک قدامت پسند علماء کی رہین منت ہے جدید جامعات میں اگر تھوڑا بہت ان کا وجود نظر آتا ہے، تو وہ بھی پرانی ثقافت کے حاملین کی کوششوں ہی کا نتیجہ ہے، جدید ثقافت کے علم برداروں کی یونیورسٹیوں میں، اسلامیات ومعارف اسلامیہ کے نام سے ایک آدھ شعبہ تو موجود ہے مگر وہاں حفظِ القرآن وتجوید یا روایتِ حدیث اور علوم نقلیہ کی ترویج کا سامان کہاں؟ کچھ تھوڑی بہت جو دینی تعلیم بروقت ہو رہی ہے اس کا جو معیار ہے وہ ظاہر ہے، مدارس کے محصلین کو دینی علوم میں جو کچھ شُدبُد حاصل ہے جامعات کے محصلین میں وہ بھی مفقود ہے، الّا ماشاء اللہ، جن لوگوں کو موقع ملا کہ مدارس سے فراغت حاصل کر کے یونیورسٹی میں پہنچ گئے وہی کچھ بھرم رکھے ہوئے ہیں، اس زمانے میں حکومت مصر کے بھیجے ہوئے اساتذہ جو مختلف مدارس میں عربی زبان کی تعلیم دینے لگے ہیں۔ ان کی موجودگی سے بھی مدارس اسلامیہ ہی کے طلباً زیادہ فائدہ اٹھا رہے ہیں اور عربی بول چال کی مشق بہم پہنچا رہے ہیں۔

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری پاکستان کے عربی مدارس کے وفاق کے صدر کی حیثیت سے علوم دینی کی ترویج میں اس سرزمین کے سرخیل تھے، افسوس وصد افسوس! کہ

ایسے نازک دور میں جبکہ پاکستان اپنی نشأۃ ثانیہ کی طرف گامزن ہے اور مارشل لاء (قانون عسکری) کی بدولت حیاتِ نو میں اپنی زیست کے سامان میں ہمہ تن کوشاں ہے، ملک ایسے دینی رہنما سے محروم ہوگیا، یہ واقعہ یقیناً ایک سانحۂ عظیم ہے۔

انا للہ وانا الیہ راجعون

راقم الحروف دسمبر ۱۹٦۰ء سے پہلے جب ڈھاکہ یونیورسٹی میں فلسفہ عربی اور معارفِ اسلامیہ کے شعبوں میں فلسفۂ اسلام اور عربی و دینی علوم کی تدریس میں مشغول تھا تو مولانا بنوری کی علمی خدمات کی شہرت مشرقی پاکستان (موجودہ بنگلہ دیش) میں سن چکا تھا، اس عرصہ میں راقم کے علمی مقالات اور تحقیقی تعلیقات عربی میں منتقل کرنے کے بعد حکومت شام کی وزارت تعلیم وارشادقومی کے زیرسرپرستی شائع ہونے والے علمی مجلّہ "مجلة المجمع العلمی العربی بدمشق" میں بالاقساط شائع ہورہے تھے، ۱۹۵۷ء کے ایک شمارے میں مولانا بنوری کا مقالہ دیکھ کے بے حد مسرور ہوا، کہ یہ اولین موقعہ تھا کہ مولانا کے تحریری کارنامے سے لطف اندوز ہونے کا موقعہ ملا، اس مقالے کا عنوان تھا "الترمذی صاحب الجامع فی السنن"، اس مقالے میں امام ابوعیسٰی ترمذی (المتوفی ۲۷۹ھ) کے مختصر حالات، اور زیادہ تر ان کی مشہور عالم جامع کے خصائص سے بحث ہے، اور امام ترمذی کی روایتوں، حفظ وجمع حدیث اور ان کی اپنی آراء کے متعلق ان کے معاصرین سے لے کر علامہ سیوطی اور شیخ زاہد الکوثری تک کے اقوال جمع کردیے گئے ہیں۔

اواخر ۱۹٦۳ء میں ادارہ تحقیقات اسلامی سے جو اس وقت مرکزی ادارۂ تحقیقات اسلامی کے نام سے مشہور تھا، راقم کے وابستہ ہونے پر مولانا سے کئی بار ملاقات کا شرف حاصل ہوا ڈاکٹر افضل الرحمٰن سابق ڈائریکٹر ادارہ کی دعوت پر مولانا ایک بار ادارے میں تشریف لائے اور اپنے خیالات سے کارکنانِ ادارہ کو مستفیض فرمایا۔ امید

تھی کہ یہ رابطہ قائم رہے گا، مگر بعد میں کچھ ایسے سیاسی اور ثقافتی مسائل معرض بحث میں آئے کہ ان کا رابطہ قائم نہ رہ سکا، اور پھر ادارہ بھی راولپنڈی اور بعد میں اسلام آباد منتقل ہوگیا۔

فیلڈ مارشل ایوب کے آخری دور میں اواخر ۱۹٦۸ء سے جب یہ راقم ڈائیریکٹر ہوا تو حضرت مولانا ادارے کے تحقیقی کاموں میں برابر دلچسپی کا اظہار فرماتے رہے، چنانچہ امام فخرالدین رازی کی نایاب تالیف ''کتاب النفس والروح و شرح قواھما'' کی اشاعت کے بعد اسی راقم کی تحقیق کردہ تیسری صدی ہجری کے مشہور حنفی محدث وفقیہ امام ابوجعفر طحاوی کی نادرروزگار کتاب "اختلاف الفقھاء" جلداول کی اشاعت پر حضرت مولانا نے اپنے ماہنامہ بینات بابت رجب المرجب ۱۳۹٦ء ص ۳۱ میں حسب ذیل تبصرہ سپردقلم فرمایا:

> ''ادارۂ تحقیقات اسلامیہ، اسلام آباد نے امام طحاوی کی کتاب "اختلاف الفقھاء " کا ایک قطعہ جوشائع کیا ہے یہ ادارہ کی قابل قدر خدمت ہے اور علمی کتب خانہ میں قابل قدر اضافہ ہے، کاش ابتداء ہی سے ادارہ تحقیقاتِ اسلامی پاکستان کا رُخ اس طرف ہوتا تو اب تک خاصہ بڑا ذخیرہ جمع ہو جاتا، اوراس وقت تک جو ایک کروڑ سے زیادہ روپیہ اس ادارہ پر خرچ ہو چکا ہے اس کا قابلِ ذکر نتیجہ سامنے آجاتا، اگر سابق ڈاکٹر اور ڈائریکٹر کی توجہ اس طرف مبذول ہوتی تو ادارہ تحقیقات کا نقشہ ہی کچھ اور ہوتا۔
>
> ڈاکٹر صغیر حسن صاحب معصومی ہمارے شکریے کے مستحق ہیں کہ موصوف نے اس کتاب کو حاصل کر کے بہت عرق ریزی سے اسکو ایڈٹ کیا اور اس پر ایک قابل قدر بصیرت افروز مقدمہ لکھا ہے جو

بجائے خود ایک نہایت مفید مقالہ ہے، مقدمہ میں ائمہٗ اجتہاد کے اختلافات کی اہمیت اور تفقہ واجتہاد کے باب کی ضرورت واہمیت کو واضح فرمایا، اور یہ بالکل صحیح ہے کہ اصول وعقائد میں اختلاف تو عذابِ الٰہی ہے، لیکن فروعی مسائل میں اختلاف بلاشبہ رحمت الٰہی ہے...... بہرصورت کسی قلمی ''مخطوطہ'' کو طباعت کے لیے آراستہ کرنے اور مقدمات لکھ کر ان کو نافع سے نافع تر بنانے کے لیے کیا کچھ کرنا پڑتا ہے اس کی حقیقت وہی شخص جانتا ہے جو ان صحراؤں کی بادیہ پیائی کر چکا ہو

در بیاباں گرز شوق کعبہ خواہی زد قدم
سرز نشہا کند خار مغیلاں غم مخور''

جولائی ۱۹۷۵ء سے جب یہ راقم الحروف ادارے سے الگ کر دیا گیا تو اس خبر سے حضرت مولانا کو بے حد قلق ہوا، اور باوجود یہ کہ عندالملاقات بے تکان عربی میں خطاب کیا کرتے تھے اس خبر کا تأثر اتنا غالب ہوا کہ حسرت وافسوس کے اظہار کے سوا کچھ نہ کر سکے۔

حضرت مولانا کی تالیفات میں سب سے ضخیم ''جامع ترمذی'' کی شرح ہے جو "معارف السنن شرح سنن الترمذی" کے عنوان سے چھ جلدوں میں اب تک شائع ہوئی ہے، یہ شرح درحقیقت اپنے استاذ کی تقریر "العـــرف الشذی" پر حاشیہ آرائی کی کوشش ہے، جس میں جابجا اپنے اساتذہ کی فقہی حجتوں کی تائید میں بعض دوسرے مسلک کے شارحین کے نقایض پر جرح وقدح بھی کی گئی ہے مثلاً صفحات ۲٦-۲۷، ۲۵۹، ۴۸۱ پر بیہقی ہند مولانا عبدالرحمان مبارکپوری کی شہرۂ آفاق شرح "تحفة الاحوذی" کے بعض ایرادات پر نقد ہے، مسائل کی تشریح، رواۃ واسناد کی تفصیل، مختلف اقوال کا استقصاء اس

شرح کا طرۂ امتیاز ہے، مولانا نے اپنی اس شرح میں صحاح ستہ کی ساری مشہور شروح کے معرکۃ الآراء مذاہب اور روایت ودرایت کے نکات کو بیان کرنے کی ہر ممکن کوشش کی ہے، اس طرح یہ شرح مختلف علوم کا دائرہ معارف (انسائیکلو پیڈیا) معلوم ہوتی ہے، غرض فروعی اور جزئی مباحث کا ضخیم مجموعہ ہے، مصادر ومراجع کے ذکر کے ساتھ اگر صفحات، طباعت و اشاعت نیز مطابع کے بعض اہم جزئی خصوصیات کی طرف اجمالی اشارہ بھی ہوتا تو کتاب کی اہمیت وقیمت میں بیش بہا اضافہ ہوتا، اور اس کی افادیت میں چار چاند لگ جاتے۔

دستور پاکستان میں قادیانیت کو خارج از اسلام قرار دینے کی دفعہ کو داخل کرنے میں ان کی کوششوں کو بڑا دخل ہے، ان کی انتھک مساعی اور دینی واعتقادی اثرات سے قومی اتحاد کو بڑا فائدہ پہنچا۔

اردو زبان کے علاوہ حضرت مولانا کو عربی تحریر پر بڑی قدرت حاصل تھی، "معـــارف السنـــن شرح الترمذی" کے علاوہ آپ کی کئی تالیفات عربی میں ہیں، جماعت اسلامی کے بانی وسربراہ مولانا ابوالاعلیٰ مودودی صاحب کے بعض متشددانہ آراء کے خلاف انہوں نے کئی رسالے عربی میں تحریر کیے تاکہ دنیائے عرب کو واقفیت ہو جائے کہ ان سے بعض تحریرات میں لغزشیں سرزد ہوئی ہیں، جن سے بچنا اہل سنت والجماعت کو بے حد ضروری ہے، یہ ظاہر ہے کہ مولانا مودودی کو علوم شرعیہ نیز تاریخ اسلام میں کما حقہ درک حاصل نہیں ہوا، اقتصادی وسیاسی بصیرت سے احکامِ شرعیہ میں تفقہ حاصل نہیں ہوسکتا، اور نہ منقولات پر عبور، یہی وجہ ہے کہ بعض دینی تعبیرات اور تاریخی واقعات سے نتائج اخذ کرنے میں ان کے قلم سے لغزش سرزد ہوئی ہے جو کوئی تعجب کی بات نہیں، البتہ افسوس کا مقام یہ ہے کہ انسان لغزشوں سے متنبہ نہ ہو اور نہ احتیاط برتے۔

حضرت مولانا بنوری پاکستان کی ان نامور ہستیوں میں ہیں، جن کی عربی تحریرات کو دنیائے عرب خصوصاً شام ومصر کی حکومتوں نے سراہا اور ان کے علمی وثقافتی

کارناموں کے پیش نظر علمی عربی مجلسوں کا ممبر (عضو) اعزازی بنایا، سرزمین ہند و پاک میں سب سے پہلے مسیح الملک حکیم اجمل خاں کو یہ اعزاز ملا، پھر استاذ آصف علی اصغر کو، استاذ مولانا عبدالعزیز میمنی کا نام مجمع علمی دعربی دمشق کے اعضاء میں ۱۹۲۸ء سے داخل ہے، مولانا بنوری کو غالباً ۱۹۵۸ء سے عضو مراسل بنایا گیا (راقم الحروف کو یہ اعزاز ۱۹٦۴ء سے ملا) چنانچہ مملکت سیریا کے مجمع علمی عربی کے اعضاء کی فہرست میں یہی چند نام پاکستان کے زیر عنوان درج ہوتے ہیں، حضرت مولانا کو مملکت مصر قاہرہ کے مؤتمر العلماء المسلمین کی عضویت (ممبری) بھی حاصل تھی۔

جنرل ضیاء الحق کے فوجی اقتدار کے بعد پاکستان کے داخلی نظم ونسق کو درست کرتے ہوئے اسلامی نظریاتی کونسل کی تشکیل نو کی گئی، اسلامک آئیڈیولوجی کا چیرمین سپریم کورٹ کے جج (جواب ریٹائر ہوگئے) جسٹس محمد افضل چیمہ کو بنایا گیا، اور نئے سرے سے علماء وقانون دانوں کو کونسل کا ممبر بنایا گیا، ان میں حضرت علامہ بنوری بھی تھے۔

۱۵ اکتوبر ۱۹۷۷ء کے اسلامی نظریاتی کونسل کے جلسے میں علامہ شرکت کے لیے راولپنڈی میں تھے کہ دل کا دورہ پڑا آپ کو فوجی ہسپتال میں داخل کیا گیا۔ مگر شام تک دوسرا دورہ جان لیوا ثابت ہوا، اور روح قفسِ عنصری سے پرواز کرگئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ آپ کی عمر ۷۱ سال بتائی جاتی ہے۔

ملک کے صدر، چیف مارشل لاء ایڈ یٹر، گورنر اور علماء و بزرگان دین سبھوں نے اپنے اپنے تعزیتی پیغامات میں آپ کی بے مثال دینی خدمات کا ذکر کرتے ہوئے خراج تحسین پیش کیا۔

اسلامی نظریاتی کونسل کے صدر مسٹر جسٹس افضل چیمہ نے اپنے تعزیتی پیغام میں فرمایا کہ حضرت مولانا بڑے مذہبی عالم تھے، اور آپ کی وفات سے جو خلاء پیدا ہوگیا ہے اس کو پر کرنا بہت مشکل ہے، آپ کی رہنمائی میں سارے مسائل حل کرنے میں بڑی مدد ملتی

رہی، آپ اپنی رائے ہمیشہ نہایت اطمینان وعقلی توجیہ کے ساتھ اس طرح پیش کرتے کہ مخالفین کو سکوت کے سوا چارہ نہ ہوتا، آپ ہمیشہ اپنی رائے کا اظہار نہایت منصفانہ طور پر کرتے اور کسی بے جا طرفداری کا ثبوت نہ دیتے، اگرچہ پیرانہ سالی کی وجہ سے نیروئے جسمانی میں ضعف ظاہر ہو چکا تھا، مگر آپ کا دماغ نہایت حاضر تھا، اور قرآن وسنت کے ہر پہلو کا خیال رکھتے ہوئے مسائل کا حل نہایت خوش اسلوبی سے پیش کرتے تھے۔

جماعت اسلامی کے بانی مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی نے لاہور کے اخبار کو اپنا تعزیتی بیان دیتے ہوئے فرمایا:

''مولانا کی وفات عالم اسلام کے لیے ایک عظیم سانحہ ہے، اور ان کی وفات سے جو خلأ پیدا ہوا ہے وہ پُر نہیں ہوسکتا، انہوں نے مولانا کی مغفرت کی دعا اور ان کے اہل وعیال کے لیے بارگاہِ خداوندی سے ملتجی ہوئے کہ ان کو اس صدمۂ جانکاہ پر صبرِ جمیل کی توفیق عطا کرے۔''

حضرت مولانا کو اپنے دوست احباب، تلامذہ اور طلباء کا بڑا خیال رہتا تھا۔ ہر ایک سے نہایت خندہ پیشانی اور محبت سے پیش آتے، اور نہایت بے تکلفی کا اظہار فرماتے۔

ایک تقریب کے موقعہ پر حضرت کو اس راقم کے یہاں آنے میں کچھ تاخیر ہوئی تو درِ دولت پر یاددہانی کو حاضر ہوا، گھر پر معلوم ہوا کہ وہ تو دیر ہوئی جا چکے ہیں، واپس ہوا تو دیکھا کہ آپ خود پہنچ کر انتظار کر رہے ہیں، دیکھتے ہی فرمایا کہ میں آنے کا وعدہ کر چکا تھا، پھر یہ کیسے ممکن تھا کہ نہ آتا، غرض اسی طرح برابر شفقت کی نظر رکھتے تھے۔

حقیقت یہ ہے کہ حضرت علامہ کی ذات ایسی جامع صفات تھی کہ جس کی نظیر نہیں ملتی، سچ تو یہ ہے کہ اس صدی میں علمی، ثقافتی اور اجتماعی واخلاقی صفات کا جو انفرادی نمونہ آپ کی ذات میں نظر آتا تھا وہ اور کہیں نظر نہیں آتا۔

ایک عرب شاعر کا خطاب مرنے والے سے کیا خوب ہے!

لَمْ تَمُتْ اَنْتَ اِنَّمَا مَاتَ مَنْ لَمْ　　يُبْقِ فِی المجد والمحامدذكر

لست مستسقيا لقبرك غيثا　　كيف يظمأ وقد تضمن بحرا

تم مرے نہیں، موت تو اس کی ہے، جو اپنے بعد اپنی شان و بزرگی اور نیک اعمال کا ذکر نہ چھوڑے۔

اپنی قبر کی سیرابی کے لیے تم کو کسی قطعۂ ابر سے التجا کرنے کی ضرورت نہیں، وہ قبر کیوں کر پیاسی رہ سکتی ہے جو خود اپنے میں ایک سمندر سموئے ہوئے ہے۔''

ڈاکٹر غلام مصطفیٰ

# یاسفیٰ علی یوسف

یٰاَسَفٰی عَلٰی یُوسُفَ وَابیَضَّت عَینٰہُ مِنَ الحُزنِ

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری علیہ الرحمہ سے اس عاجز کو سب سے پہلے ۱۹۵۳ء میں حج کے دوران مدینہ منورہ میں شرفِ نیاز حاصل ہوا تھا، اس وقت ان کی رفاقت میں افریقہ کے بزرگ حاجی عبدالرحمٰن مرحوم تھے اور حضرت مولانا ہی کی وجہ سے ان کی شفقتیں بھی مجھے حاصل رہیں، حج کے بعد حضرت مولانا غریب خانے پر (۳۲۸ پیر الٰہی بخش کالونی۔ کراچی) تشریف لاتے رہے اور اپنے ساتھ مجھے بھی مختلف مقامات پر لے جاتے تھے، بالخصوص حاجی وجیہہ الدین صاحب مرحوم کے دولت کدے پر حاضری ہوتی تھی، پھر جب مدرسۃ العربیۃ الاسلامیہ کے قیام کا ارادہ ہوا تو حضرت مولانا نے از راہِ شفقت مجھے بھی استخارہ کرنے کی سعادت بخشی، پھر میں حیدرآباد آ گیا لیکن حج کے کئی سفر ان کی ہم رکابی میں نصیب ہوئے، حضرت مولانا کو ملکی مسائل سے بھی خاص تعلق رہا ہے لیکن صرف اسی حد تک جہاں تک کہ دین ان سے متاثر ہوتا تھا۔ چنانچہ مجھے کبھی کبھی حیدرآباد سے کراچی بھی طلب فرمایا ہے، ایک مرتبہ یوں بھی شفقت فرمائی کہ اب تم حیدرآباد چھوڑ کر ہمارے پاس آ جاؤ اور اس کو چلاؤ، پھر جب ہمارے ملک میں لسانی

ہنگامے کرائے گئے اور بعض علماء نے یہاں تک فرمایا کہ ہندوستان سے آنے والوں کو چاہیے کہ جو کچھ انھوں نے یہاں کمایا ہے وہ سب مقامی حضرات کو دے دیں تو حضرت مولانا کو بہت قلق ہوا اور کراچی سے حیدرآباد تشریف لائے، مجھے بھی طلب فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ اس فتنے کو روکنے کے لیے تمھارا کیا مشورہ ہے؟ حضرت مولانا کو چونکہ اپنے جدِّ اعلیٰ حضرت آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلۂ نقشبندیہ سے بھی وابستگی تھی اس لیے حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد فاروقی سرہندی قدس سرہٗ کے عرس مبارک پر ان کو دعوت عرض کی جاتی تھی، ۱۹۷۶ء کے عرس مبارک پر انھوں نے تقریر بھی فرمائی تھی لیکن پھر دوسرے سال انھوں نے معذرت فرمالی اور یہ گرامی نامہ لکھا:

بسم اللہ الرّحمن الرّحیم

۱۳-۲-۱۳۹۷ھ

۱۳-۲-۱۹۷۷ء

گرامی قدر محترم حضرت ڈاکٹر غلام مصطفیٰ صاحب زیدت معالیہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مجھے اس دفعہ آپ کی بابرکت مجلس میں حاضر نہ ہوسکنے کا افسوس ہے، کچھ ہفتوں سے اتوار کے روز کو دماغی توازن کو صحیح رکھنے کے لیے گوشۂ تنہائی میں گزارنے کا ارادہ کرلیا ہے، آج اتفاق سے ۱۱-۱۲ تک کا وقت ایک جگہ مدرسہ و مسجد کی بنیاد رکھنے کے لیے گلشن اقبال میں دیا تھا، جو مکان گوشۂ تنہائی کے لیے تجویز کیا ہے وہ وہاں سے ایک میل کے فاصلے پر ہے اور وہاں انتظار رہتا ہے، ٹیلیفون بھی نہیں، دراصل بزرگوں کی تجدید ذکر کے لیے تاریخ کا تعین میرے مسلکی ذوق کے خلاف بھی ہے، مجھے امید ہے کہ آپ میری ان

معذوریوں کی وجہ سے معاف فرما کر ممنون فرمائیں گے۔ ولکم الشکر الجزیل

والسلام

محمد یوسف بنوری عفااللہ

حضرت مولانا کی وفاتِ حسرت آیات کی ایک تاریخ تو اوپر ہی سورۃ یوسف سے حاصل کی ہے اور اس قطعۂ تاریخ میں بھی ایک مصرع ہجری اور دوسرا عیسوی (کامل الاعداد) عرض کیا ہے:

آہ بگذشت شہیرِ عالم — علم دیں رانماندہ شباب

فخرِ علماء و نازشِ عرفاء — فرعِ خشک قوم راچو سحاب

''جان خلد است محمد یوسف'' — ''عزت فضل، ماہ عالمتاب''

۱۳۹۷ھ — ۱۹۷۷ھ

کوثرنیازی

# جنہیں میں نے دیکھا

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری سے تعارف تو بہت پرانا تھا مگران سے تفصیلی ملاقاتیں ۱۹۶۵ء میں ہوئیں جب مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع مرحوم نے پاکستان بھر سے علمائے کرام کا ایک نمائندہ اجلاس کراچی میں منعقد کیا تھا، حضرت مفتی صاحب اور مولانا بنوری مرحوم ایک دوسرے کو بہت چاہتے تھے، اس لیے مولانا بنوری مرحوم اس اجتماع میں بطور خاص شریک ہوئے، ملاقات ہوئی تو بے حد شفقت فرمائی، نیوٹاؤن میں اپنی جامع مسجد اور دارالعلوم [ جامعہ ] دیکھنے کی دعوت دی، کھانا بھی کھلایا، چائے بھی پلائی اور کتابیں بھی عطا فرمائیں اور اس طرح مولانا مرحوم سے ایک مستحکم رشتہ استوار ہوگیا جو ان کی وضع داری اور بزرگانہ شفقت کی وجہ سے زندگی کے آخری لمحے تک قائم رہا، مولانا حضرت علامہ انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد تھے اور ان کے علوم حدیث کو محفوظ کرنے اور کتابی شکل یں دوسروں تک پہنچانے میں ان کی خدمات ناقابل فراموش ہیں، عربی زبان پر انہیں عبور کامل حاصل تھا اور اس مین یوں لکھتے اور بولتے تھے جیسے ان کی مادری زبان ہو، مصر اور سعودی عرب کے بعض علمی مذاکروں میں بلائے گئے تو اس حسن وخوبی سے اپنے مافی الضمیر کی ادائیگی کی کہ وہاں کے اہل علم کو گرویدہ بنالیا، اب ایک عرصے سے عرب ملکوں میں مدعو کیے جاتے تھے اور رابطہ عالم

اسلامی کی طرف سے سال بہ سال حج کے موقع پر بھی بلائے جاتے تھے، میں نے انہیں کئی مرتبہ عرب طلبہ اور علماء کے ہجوم میں گھرا دیکھا، یہ سب شیخ بنوری کے صدق مقال کے مداح اور معترف تھے، حضرت مولانا اول وآخر عالم دین تھے، سیاست انہیں چھوتک نہیں گئی تھی، یہی وجہ ہے کہ جس بات کوحق جانا ڈنکے کی چوٹ کہا، یہ نہیں سوچا کہ اس سے کون خوش ہوگا اور کون ناراض، رقیق القلب اتنے کہ بات بات پر خوب صورت کٹوروں جیسی آنکھوں میں آنسو تیرنے لگتے، گفتگو کے دوران میں درد وسوز میں ڈوب کر آہ کھینچتے تو یوں لگتا جیسے ایک جلتے ہوئے سینے سے دھواں اٹھ رہا ہو، عشق رسول ﷺ ان کا اوڑھنا بچھونا تھا، حضور ﷺ کا ذکر ہوتا تو ان کے چہرے کا رنگ متغیر ہو جاتا، ایک مرتبہ نعت کے اشعار ان کے سامنے پڑھے جارہے تھے تو میں نے دیکھا کہ ان کی آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑی لگ گئی۔

کارنامے تو حضرت بنوریؒ کے بے شمار ہیں لیکن ان کا اصل صدقۂ جاریہ نیو ٹاؤن میں ان کی تعمیر کردہ جامع مسجد اور شاندار دارالعلوم ہے، جو بلا خوف تردید کہتا ہوں کہ پاکستان میں اپنی مثال آپ ہے، عالم عرب سے شیخ الازہر، امام مسجد نبوی ﷺ، امام مسجد حرام اور بعض دوسرے زعماء تشریف لائے تو میں انہیں نیوٹاؤن کے دارالعلوم [ جامعہ ] میں بھی لے گیا، واپسی پر یہ سب حضرات شیخ بنوری اور دارالعلوم کی عظمت کے گن گارہے تھے۔

مولانا کے انتقال پر ان کے خدام نے انہیں دارالعلوم [ جامعہ ] ہی کے ایک کونے میں دفن کیا ہے، میں ان کی قبر پر فاتحہ کے لیے حاضر ہوا تو قال اللہ وقال الرسول کی اس پاکیزہ فضا میں شیخ کی یہ کچی قبر مجھے بڑی ہی پرانوار نظر آئی:

آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے
سبزۂ نو رُستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

ماہر القادری



تقسیم ہند سے قبل دیوبند کے علماء میں سب سے پہلے مولانا مرتضی حسن چاند پوری کی تقریر قصبہ ڈبائی میں سننے کا اتفاق ہوا تھا، میں ان دنوں کبیر ہائی اسکول (ڈبائی) کی ساتویں کلاس میں پڑھتا تھا، مولانا مرحوم اپنے نام کے ساتھ ''ابن شیر خدا'' لکھا کرتے تھے، اس واقعہ کو اب چھپن برس ہورہے ہیں، ۱۹۲۱ء میں تحریک موالات کا زور تھا اور ہمارے نواح میں ''گاندھی کیپ'' کا رواج تو تھا ہی، مگر مسلمانوں میں ''محمود کیپ'' کا بھی رواج ہو چلا تھا، حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ خاص وضع کی ٹوپی پہنتے تھے، محمود کیپ، گاندھی کیپ کی بالکل ضد تھی، گاندھی کیپ کشتی نما تھی اور محمود کیپ گول تھی، ۱۹۲۹ء میں حیدرآباد میرا جانا ہوا تو حضرت علامہ شبیر احمد عثانی رحمۃ اللہ علیہ کی تقریریں سنیں اور ان سے خاصا ربط ضبط ہوگیا، مال گزاری کے سب سے بڑے وکیل اور صاحب تقوی بزرگ مولوی فیض الدین صاحب کی کوٹھی پر علامہ انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھنے، مصافحہ کرنے اور ان کی گفتگو سننے کی سعادت حاصل ہوئی، مولانا حفظ الرحمٰن سیوہارویؒ بھی حضرت شاہ صاحب کے ہمراہ حیدرآباد دکن تشریف لائے تھے مگر اس وقت تک ان کی شہرت نہیں ہوئی تھی، حضرت مولانا مفتی محمد شفیع مرحوم ومغفور سے ۱۹۴۶ء میں دلی کے کتب

خانہ عزیزیہ میں ملاقات کا شرف حاصل ہوا، حضرت مولانا قاری محمد طیب سے دسیوں بار ملاقاتیں رہیں اور ان کی معرکہ آراء تقریریں سنیں، مولانا مفتی عتیق الرحمٰن عثانی سے بھی دہلی میں بارہا ملاقاتیں ہوئیں، پاکستان بننے سے سال ڈیڑھ سال پہلے قاری زاہر قاسمی دلی سے مجھے دیوبند لے گئے وہاں بڑے دھوم کا مشاعرہ ہوا، دوسرے دن شام کے وقت دیوبند ریلوے اسٹیشن پر حضرت مولانا حسین احمد مدنی سے ملاقات ہوگئی، مولانا مرحوم کانگریس کے کسی جلسہ میں شرکت کے لیے باہر تشریف لے جارہے تھے، قاری صاحب نے میرا تعارف کرایا، اس پر حضرت مولانا مدنی نے فرمایا: ''ماہر القادری بدایونی''، میں نے عرض کیا: ''میں ''بدایونی'' نہیں ہوں، ضلع بلندشہر کے ایک گاؤں کا رہنے والا ہوں''۔

اس تمہید و تفصیل کے بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ اکابر دیوبند میں حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات کا شرف پاکستان بننے کے بعد حاصل ہوا، ہاں! البتہ ان کا نام بارہا سنا تھا، ان دنوں مولانا مرحوم مدرسہ عربیہ ڈابھیل میں شیخ الحدیث تھے، حضرت مولانا کی خدمت میں جب بھی حاضر ہوتا تو بڑی محبت اور خندہ پیشانی کے ساتھ ملتے، ان کا موزوں اور متناسب قد، خوب کھلتی ہوئی رنگت، خوش نما ڈاڑھی، ان کے چہرے مہرے میں جاذبیت اور دل کشی تھی۔

ایک بار ان کے یہاں گیا تو معلوم ہوا کہ مدرسہ کی بالائی منزل کے کمرے میں تشریف فرما ہیں، اس کمرے میں بڑے سلیقہ کے ساتھ کتابوں کی دیدہ زیب الماریاں رکھی تھیں، قالین نما فرش جس کی آب و تاب دیدنی تھی، حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس کمرے میں جو سامان آرائش آپ دیکھ رہے ہیں اس کا مدرسہ کی آمدنی سے کوئی تعلق نہیں ہے، ایک صاحب خیر نے ''دارالحدیث'' کے لیے فرش فروش اور الماریاں خرید کر دی ہیں، پھر مولانا مرحوم نے راقم الحروف کے لیے خنک مشروب منگوایا، میں کوکا کولا کی بوتل پی رہا تھا اور گفتگو کا سلسلہ جاری تھا، فرمایا کہ یہاں مہمانوں کی تواضع مدرسہ

کی آمدنی سے نہیں کی جاتی، یہ بوتل میں نے اپنے داموں سے منگوائی ہے، پھر وہ مجھے نیچے لے گئے، مدرسہ کا مطبخ دکھایا جس میں خمیری روٹیاں پک رہی تھیں، اس سلسلہ میں پوری تفصیل بتائی کہ اس مدرسہ میں طلباء کو کھانا تقسیم نہیں کیا جاتا بلکہ دسترخوان پر کھلایا جاتا ہے، ایک خمیری روٹی اتنے وزن کی ہے، مدرسہ کا مطبخ بڑا صاف ستھرا تھا اور روٹیوں کی شکل وصورت بتارہی تھی کہ آٹا اچھا ہی نہیں بلکہ بہت ہی اچھا ہے، اس مدرسہ کا حسن انتظام مولانا مرحوم کی توجہ کا رہین منت تھا۔

مولانا محمد یوسف بنوری مرحوم، علامہ انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خاص الخاص تلامذہ میں بھی ممتاز درجہ رکھتے تھے، مدرسہ دیوبند کے اکابر اساتذہ میں جب اختلاف ہوا اور ڈابھیل میں بعض چوٹی کے دیوبندی علماء نے نیا دارالعلوم آباد کیا تو مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ بھی ڈابھیل تشریف لے گئے اور وہاں کئی برس مسند درس وتدریس پر فائز رہے۔

مولانا مرحوم فن حدیث میں قابل ذکر بصیرت اور تبحر رکھتے تھے، عربی ادب سے بھی غیر معمولی شغف تھا، عربی میں بے تکلف گفتگو اور شستہ تقریر وتحریر پر قدرت تھی، ترمذی شریف کی شرح عربی زبان میں کئی جلدوں میں لکھی۔

نیشنل بینک کے چیئرمین ڈاکٹر ممتاز حسن مرحوم جو کئی زبانیں جانتے تھے اور سبعہ معلقات کے اشعار داغ کے شعروں کی طرح روانی کے ساتھ سناتے، ایک دعوت ولیمہ میں وہ راقم الحروف سے کہنے لگے کہ ''ولیمہ'' کے اصل معنی کیا ہیں، اس کا مادہ کیا ہے؟ اس کی مجھے تلاش تھی، مجھے بڑی مسرت ہوئی کہ ہمارے پاکستان میں ایک ایسا عربی داں موجود ہے جس نے ''ولیمہ'' کے معنی پوری تفصیل سے اس کے مادہ، مصدر اور اشتقاق کے ساتھ بتائے، اس ضمیر کا مرجع مولانا یوسف بنوری کی شخصیت تھی۔

مولانا محمد یوسف بنوری مرحوم ومغفور کے اسلاف میں حضرت آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ بہت بڑے شیخ طریقت گذرے ہیں، مولانا مرحوم کے والد ماجد بھی صاحب علم

وفضل اور دوسری عجیب وغریب خصوصیات کے حامل تھے، طب میں دستگاہ کامل رکھتے تھے اور بڑے تجربہ کار اور جہاندیدہ تھے، ان کی وفات کو تین چار برس ہوئے ہوں گے، مولانا بنوری مرحوم کی پوری زندگی علم دین سیکھنے اور سکھانے میں گذری ہے، ان کا شمار پاکستان اور ہندوستان کے اجل علماء میں ہوتا ہے، مزاج میں حدت تھی جو بعض اوقات دین کی مدافعت میں شعلہ انگیز بن جاتی۔

مولانا مرحوم نیوٹاؤن کی جس دیدہ زیب مسجد کے متولی اور مدرسہ عربیہ کے مہتمم تھے وہ مدرسہ اور مسجد دونوں عمارتیں دیکھنے سے تعلق رکھتی ہیں، میں نے ایک بار دیکھا کہ امریکہ کے سیاح مسجد کے فوٹو اتار رہے ہیں مگر پھر فوٹو کی ممانعت کردی گئی، نیوٹاؤن کا دارالعلوم [ جامعہ ] مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی جدوجہد اور اخلاص کے سہارے پروان چڑھا، مولانا مرحوم کی دیانت، تقوی اور علم وفضل کے سب معترف اور مداح تھے۔

کئی برس سے مولانا کا یہ معمول تھا کہ رمضان المبارک حرمین شریفین میں گذارتے اور مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں اعتکاف کی سعادت انہیں میسر آتی، ان کے گھٹنوں میں درد رہتا تھا، درد کی شدت ہوتی تو دوسرے آدمی کے سہارے چل کر مسجد میں آکر جماعت میں شریک ہوجاتے۔

ڈھائی تین مہینہ ہوئے جنرل ضیاء الحق نے انہیں اسلامی کونسل کا رکن مقرر کیا تھا، اسی سلسلہ میں مولانا مرحوم اسلام آباد گئے ہوئے تھے، وہیں حرکت قلب بند ہونے سے موت واقع ہوگئی، ان کی وفات پر دینی حلقوں میں کہرام برپا ہوگیا، اخبارات نے تعزیت کے ساتھ زبردست خراج عقیدت بھی پیش کیا، اس قحط الرجال میں مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وفات علم واخلاق کا بہت بڑا سانحہ ہے، اللہ تعالی آخرت میں ان کے مدارج بلند فرمائے، آمین۔

مولانا محمد منظور نعمانیؒ

# مولانا محمد یوسف بنوری

۱۸؍اکتوبر منگل کا دن تھا، صبح فجر کی نماز سے میں فارغ ہی ہوا تھا کہ ٹیلی فون کی گھنٹی بجی، ٹیلی فون کرنے والے دارالعلوم ندوۃ العلماء کے پندرہ روزہ ترجمان ''تعمیر حیات'' کے ایڈیٹر عزیز مکرم مولوی محمد اسحاق جلیس ندوی تھے انہوں نے بتلایا کہ مولانا علی میاں نے فرمایا ہے کہ میں آپ کو یہ اطلاع دے دوں کہ رات یہاں دارالعلوم میں پاکستان ریڈیو سے مولانا محمد یوسف بنوریؒ صاحب کے انتقال کی خبر سنی گئی ہے، صرف اتنا معلوم ہوسکا ہے کہ مولانا مرحوم اسلامی مشاورتی کونسل کے اجلاس میں شرکت کے لیے اسلام آباد تشریف لے گئے تھے، وہیں یہ حادثہ واقع ہوا۔

اس وقت صرف اتنی ہی بات معلوم ہوسکی، ایسی کسی اطلاع کا پہلا حق یہی ہے کہ دل و جان سے ''انا للہ وانا الیہ راجعون'' کہا جائے اور جانے والے کے لیے اللہ تعالی سے رحمت و مغفرت کی استدعا کی جائے، اللہ تعالی نے توفیق دی اور دعا نصیب ہوئی ،آئندہ بھی اللہ تعالی مولانا مرحوم کے حق کے مطابق دعا کے اہتمام کی توفیق عطا فرمائے اور قبول فرمائے۔

۱۸؍اکتوبر کی اس پہلی اطلاع کے بعد سے حادثہ کی تفصیل کا انتظار رہا، نومبر کے دوسرے ہفتہ میں دارالعلوم اکوڑہ خٹک (پشاور) کا ماہ نامہ ''الحق'' آیا، سب سے پہلے

اسی سے واقعہ کی درج ذیل تفصیل معلوم ہوئی۔

پاکستان کے دارالحکومت اسلام آباد میں جنرل ضیاء الحق کی قائم کی ہوئی اسلامی مشاورتی کونسل کا اجلاس ہو رہا تھا، مولانا مرحوم اس کے اہم رکن تھے، اجلاس کی شرکت کے لیے کراچی سے تشریف لائے ہوئے تھے، صاحبزادے مولوی محمد سلمہ ساتھ تھے، گورنمنٹ ہاسٹل کے ایک کمرہ میں قیام تھا، ۱۴ر اکتوبر (جمعہ) اور ۱۵ر اکتوبر (شنبہ) کی درمیانی شب میں کونسل کے اجلاس سے ساڑھے نو بجے کمرہ پر تشریف لائے، رات اپنے معمول کے مطابق گذاری، ۱۵ر اکتوبر (شنبہ) کی صبح غسل خانے میں تھے، اچانک ایک دھچکا سا لگا جس سے گلا کچھ کھنچ سا گیا، ڈاکٹری معائنہ کے لیے پولی کلینک اسلام آباد تشریف لے گئے، وہاں سے گیارہ بجے واپسی ہوئی۔

مولانا نے اس واقعہ کو کوئی اہمیت نہیں دی، ''البلاغ'' کراچی کے مدیر مولانا محمد تقی عثمانی اور مولانا سمیع الحق صاحب (مدیر ''الحق'') کمرہ ہی پر موجود تھے، مولانا ان حضرات سے بے تکلف باتیں کرتے رہے، ان حضرات نے اصرار بھی کیا کہ اس وقت آپ زیادہ بات نہ کریں آرام فرمائیں، لیکن مولانا نے یہی فرمایا کہ نہیں کوئی خاص بات نہیں ہے۔

ساڑھے بارہ بجے دوبارہ سخت اٹیک ہوا، جسم پسینہ سے شرابور ہو گیا، چہرہ کا سرخ رنگ زرد پڑ گیا، فرمایا کہ اس وقت بالکل نئی کیفیت محسوس ہو رہی ہے، زبان پر ''استغفر اللہ، استغفر اللہ'' کا ورد جاری ہو گیا، مشاورتی کونسل کے چیئرمین جسٹس افضل چیمہ صاحب بھی موجود تھے، سی، ایم، ایچ پہنچانے کا پروگرام بنا، ایمبولینس آنے میں بہت دیر لگی، ۴ بجکر ۲۰ منٹ پر آپ سی، ایم، ایچ کے آفیسرز وارڈ کے ایمرجنسی روم میں داخل کیے گئے، وہاں پہنچ کر طبیعت کافی بحال ہو گئی، سب لوگوں نے اللہ کا شکر ادا کیا اور ایک درجہ اطمینان سا ہو گیا، دوسرے دن اتوار اور اس کے بعد والی رات کو بھی آپ یہیں زیر

علاج رہے، غالباً اتوار اور پیر کی درمیانی رات میں تیسرا اور آخری اٹیک ہوا اور پیر کی صبح ۵ بجے کے لگ بھگ واصل بحق ہو گئے، رحمہ اللہ تعالیٰ رحمۃ الابرار الصالحین۔

''الحق'' کے مدیر مولانا سمیع الحق صاحب نے آگے لکھا ہے کہ:

''وفات اپنے اندر شان ابوذری لیے ہوئے تھی، ایسی حالت میں کہ ملت کا یہ غم گسار ملت کے درد وغم ہی کے سلسلے میں حالت سفر میں تھا اور وفات کے وقت قریب کوئی عزیز بھی نہ تھا، کیونکہ ہسپتال کی طرف سے کسی عزیز کو ساتھ رہنے کی اجازت نہیں تھی، اسی حال میں آخرت کا یہ سفر ہوا..........۔''

آگے لکھا ہے کہ:

''یہ امر بے حد افسوس اور حیرت کا باعث ہے کہ ہسپتال کی طرف سے کسی عزیز کو اطلاع نہیں دی گئی، پہلی اطلاع کئی گھنٹے بعد جنرل ضیاء الحق صاحب چیف مارشل لاء ایڈمنسٹر کو دی گئی، ان کے توسط سے چیئرمین اسلامی کونسل اور اس کے بعد عزیز واقارب کو۔''

مولانا کی میت کو ہسپتال سے راولپنڈی مولانا قاری سعید الرحمٰن صاحب کی اقامت گاہ جامعہ اسلامیہ (کشمیر روڈ) لے آیا گیا، موصوف ہی کے اہتمام سے یہیں آخری غسل دیا گیا اور تجہیز وتکفین ہوئی، جامعہ اسلامیہ میں لوگوں کی آمد کا تانتا بندھ گیا، اکوڑہ خٹک گیارہ بجے اطلاع ہوئی وہاں کے دارالعلوم کے شیخ الحدیث حضرت مولانا عبد الحق صاحب (سابق استاذ دارالعلوم دیوبند) نیز ان کے صاحبزادے مولانا سمیع الحق صاحب مدیر ''الحق'' اور دوسرے حضرات ۲ بجے جامعہ اسلامیہ راولپنڈی پہنچے، ظہر کے بعد ۳ بجے مولانا عبدالحق صاحب کی اقتدا میں نماز جنازہ ہوئی، اس کے بعد آپ کا تابوت ایئرپورٹ لے جایا گیا اور ہوائی جہاز سے کراچی پہنچ کر رات کو ۹ بجے کے بعد نیوٹاؤن میں

آپ کے قائم کیے ہوئے ''مدرسہ عربیہ اسلامیہ'' اور آپ کی بنوئی ہوئی جامع مسجد کے ایک جانب آپ کو خدا کی رحمت اور اس زمین کے سپرد کر دیا گیا جو بنی آدم کا آخری ٹھکانا ہے۔

اب سے ۵۲ سال پہلے (۱۳۴۵ھ) دارالعلوم دیوبند میں راقم سطور کی تعلیم کا آخری سال تھا، اس سال کے ختم پر کچھ واقعات قضاء وقدر کے فیصلہ کے نتیجہ میں ایسے پیش آئے کہ دارالعلوم کے صدر المدرسین امام العصر حضرت الاستاذ مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ اور حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ اور دارالعلوم کے متعدد اور اساتذہ کو دارالعلوم سے قطع تعلق کر لینا پڑا، بظاہر یہ واقعہ بہت ہی نامبارک تھا، لیکن اللہ تعالےٰ کی حکمت اور رحمت نے اس شر سے یہ خیر پیدا فرمایا کہ ڈابھیل ضلع سورت (گجرات) کے ایک معمولی سے ''مدرسہ تعلیم الدین'' کے ذمہ داروں نے اس موقعہ سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اس کو ہندوستان کا دوسرا ''دارالعلوم دیوبند'' یا ''جامعہ اسلامیہ'' بنانے کا فیصلہ کر لیا اور ضروری انتظامات کر کے ان سب حضرات کو اجتماعی طور سے وہاں بلا لیا، ان حضرات کے ساتھ دارالعلوم کے مختلف درجات کے طلبہ کی بھی اچھی خاصی تعداد چلی گئی، اس طرح ۱۳۴۶ھ میں گجرات کے علاقہ میں یہ عظیم الشان ''جامعہ اسلامیہ'' قائم ہوگیا، مولانا بنوری بھی ان طلبہ میں تھے جو دارالعلوم دیوبند چھوڑ کے ڈابھیل کے اس جدید ''جامعہ اسلامیہ'' میں چلے گئے۔ اس وقت وہ غالباً متوسطات پڑھ رہے تھے، انہوں نے دورہ حدیث جامعہ اسلامیہ ڈابھیل ہی میں پڑھا، علمی استعداد کے لحاظ سے وہ طلبہ میں بہت ممتاز اور فائق تھے، اللہ تعالیٰ نے طالبعلمانہ شوق اور محنت کے ساتھ ذہانت اور قوت حافظہ کی نعمت سے بھی خوب نوازا تھا، مزید برآں ان پر اللہ تعالیٰ کا یہ بھی خاص فضل تھا کہ حضرت الاستاذ الامام الکشمیری قدس سرہٗ کے ساتھ عام رشتہ تلمذ کے علاوہ ان کو گہرا قلبی تعلق بھی تھا اور حضرتؒ کی بھی ان پر خاص نظر عنایت تھی، پھر اس طالب علمی سے فراغت کے بعد بھی انہوں نے حضرت شاہ صاحب سے وابستہ اور حضرت ہی کی خدمت میں رہ پڑنے کا فیصلہ کر لیا اور ایسا

ہی کیا [1]

حضرت شاہ صاحب کے وصال کے بعد سب سے پہلے آپ نے حضرت کی سوانح حیات عربی زبان "نفحة العنبر" کے نام سے لکھی۔ نیز قرآن مجید کے مشکلات سے متعلق آپ کے خاص افادات کو اپنے تفسیری مقدمے کے ساتھ ''مشکلات القرآن'' کے نام سے شائع کیا، فصیح عربی تحریر وتقریر پر ان کو شروع ہی سے وہ قدرت تھی، جو ہمارے حلقہ کے بہت کم اہل علم کو ہوتی ہے اور یہ بھی غالباً حضرت الاستاذ قدس سرہٗ کے فیضانِ کا نتیجہ تھا، حضرت شاہ صاحب کے وصال کے بعد وہ ڈابھیل بلا لیے گئے اور پھر ایک وقت وہ بھی آیا کہ ''جامعہ اسلامیہ'' کے وہی شیخ الحدیث اور صدر المدرسین یعنی حضرت الاستاذ الامام الکشمیری قدس سرہٗ کے جانشین ہوئے۔

مولانا مرحوم کا اصل وطن قریہ بنور (پشاور) تھا [2] (امام ربانی حضرت مجدد الف ثانیؒ کے جلیل القدر خلیفہ خواجہ سید آدم بنوری کی آپ اولاد میں ہیں) ۱۹۴۷ء میں جب ایک ملک کے دو ملک (ہند اور پاکستان) بنے، اس وقت آپ ''جامعہ اسلامیہ'' ڈابھیل کے شیخ الحدیث تھے، آپ نے پاکستان منتقل ہونے کا فیصلہ نہیں فرمایا، یہیں رہے اور کئی برس تک رہے بعد میں یہ بات سامنے آئی کہ آپ کی وہاں زیادہ ضرورت ہے اور امید ہے کہ وہاں اللہ تعالیٰ زیادہ کام لے گا، تو آپ پاکستان منتقل ہوگئے، پہلے کچھ عرصہ تک ''دارالعلوم ٹنڈو الہ یار'' (حیدرآباد سندھ) میں استاذ حدیث رہے، پھر طے کیا کہ

---

[1] مگر افسوس ہے کہ کچھ عرصہ بعد انہیں حضرت شاہ صاحبؒ کا دردِ دولت چھوڑ کر وطن آنا پڑا۔ کئی سال تک تعلیم وتدریس کے ساتھ ساتھ سیاسی مشغلہ رہا۔ بعد ازاں ڈابھیل والوں کی طلب پر وہاں چلے گئے۔ راقم سطور کا اندازہ ہے کہ حضرت شاہ صاحب سے جتنا علمی فائدہ مولانا بنوری نے حاصل کیا، اتنا حضرت کے کسی دوسرے شاگرد نے حاصل نہیں کیا۔ واللہ اعلم۔ (نعمانی)

[2] بنور نام کا پشاور میں کوئی قریہ نہیں ہے بلکہ ریاست پٹیالہ میں سرہند کے قریب ہے، امام ربانیؒ کے خلیفہ اعظم شیخ آدم بنوری کی نسبت اس قریہ کی طرف ہے اور انہی کی نسبت سے ان کی اولاد بھی بنوری کہلاتی ہے۔ حضرت مولانا کا وطن اصلی گڑھی میر احمد شاہ (پشاور کا ایک محلّہ تھا)۔

خاص کراچی میں ایک ایسی دینی درسگاہ قائم کی جائے جو ''دارالعلوم دیوبند'' کا بدل اور اس کی بنیادی خصوصیات کی حامل ہو، پھر اللہ کی توفیق سے اس کی بنیاد ڈالی، پھر اللہ تعالیٰ کی مدد اور اپنے عزم وہمت اور جانبازی وقربانی سے بہت تھوڑی مدت میں (صرف ۲۰۔۲۱ سال میں) ہر حیثیت سے اس کو وہاں پہنچادیا، جہاں تک آغاز میں اپنے تخیل کی پرواز بھی نہیں رہی ہوگی۔

مولانا مرحوم کا قیام جب تک ''جامعہ اسلامیہ ڈابھیل'' میں رہا، ملاقات کے مواقع پیدا ہوتے رہتے تھے، پاکستان منتقل ہوجانے کے بعد جہاں تک معلوم ہے وہ کبھی ادھر تشریف نہیں لائے، راقم سطور نے دو دفعہ ادھر کا سفر کیا، دونوں ہی دفعہ بہت مختصر ملاقات کا موقع مل سکا، ہاں گزشتہ دس بارہ برس میں حجاز مقدس میں حج کے موقع پر یا رمضان مبارک میں قریباً ہر سال اللہ تعالیٰ نے بڑے اطمینان کی ملاقاتیں اور یکجائی کے مواقع میسر فرمائے، وہ سفر حج کے علاوہ اکثر ماہ رمضان میں بھی عمرہ کے لیے اور مسجد حرام یا مسجد نبوی میں اعتکاف کی غرض سے حجاز مقدس کا سفر فرماتے تھے اور ۱۹۶۵ء کے بعد سے ''رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ'' کی رکنیت کے طفیل قریباً ہر سال اس بے مایہ اور سیہ کار کو بھی حرمین شریفین کی حاضری نصیب ہوتی ہے، مولانا کے ساتھ مبارک ترین طویل اجتماع اور یک جائی کا موقع اب سے دوسوا دو سال پہلے ۱۳۹۵ھ کے رمضان مبارک میں نصیب ہوا، جب کہ اس کے آخری عشرہ میں مولانا مرحوم اور اللہ کے اور بھی نیک بندے مسجد نبوی (مدینہ منورہ) کے ایک دالان میں معتکف تھے اور اس سیہ کار نے بھی اسی دالان میں مولانا کے بستر کے قریب ہی رہ کر اس امید پر وہ عشرہ گزارا تھا کہ اللہ تعالیٰ اپنے اچھے بندوں کے قرب کی برکات سے محروم نہ فرمائے گا، "اولئك قوم لایشقیٰ جلیسھم" پھر اس کے دو ہی مہینے بعد اس سال کے حج میں بھی مکہ معظمہ میں شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا دامت برکاتہم کی مدرسہ صولتیہ کی سہ پہر کی مجلس میں کئی بار ملاقات ہوئی اور یہی

آخری ملاقات تھی، اللہ تعالیٰ نے ہم دونوں کو باہمی حسن ظن اور اخلاص ومحبت کی دولت بھی عطا فرمائی تھی، اس لیے ہر ملاقات میں روح کو لذت ومسرت نصیب ہوتی تھی، میری نظر میں مولانا مرحوم علم میں، اور خاص کر علم حدیث میں بہت بڑے تھے اس لیے میرا رویہ ان کے سامنے وہی رہتا تھا جو علمی اکابر کے سامنے رہنا چاہئے، لیکن اتفاق سے میری عمر مولانا سے کچھ زیادہ تھی[1]۔ اور حضرت الاستاذ الامام الکشمیری قدس سرہٗ کے رشتۂ تلمذ کے لحاظ سے بھی مجھے قدامت حاصل تھی، اس لیے مولانا کا معاملہ اور برتاؤ میرے ساتھ وہ تھا جو اہل علم کا ان معاصرین کے ساتھ ہوتا ہے جن کو وہ اپنا بڑا سمجھتے ہیں، حالانکہ میں ہرگز اس کا مستحق نہیں تھا۔

اللہ تعالیٰ نے مولانا میں بہت سے کمالات جمع کردیے تھے، لیکن علم کا کمال دوسرے کمالات پر غالب تھا، ان کا سب سے بڑا علمی کارنامہ جامع ترمذی کی شرح ''معارف السنن'' ہے، جس کی ۶ ضخیم جلدیں اب سے کئی سال پہلے چھپ کر شائع ہو چکی ہیں۔ ان ۶ جلدوں میں کتاب کے قریباً صرف چوتھائی (۱/۴) حصے کی شرح ہوئی ہے، ۳ چوتھائی کے قریب کتاب باقی ہے، اس کی تکمیل کے لئے کم از کم اتنی ہی جلدیں اور لکھی جائیں، لیکن ادھر کئی سال سے مولانا مرحوم علمی جدوجہد کے بعض ایسے کاموں میں مصروف اور منہمک ہوگئے جن کی وجہ سے "معارف السنن" کی تصنیف کا کام ان سالوں میں بالکل نہیں ہوسکا، میں نے کسی سے سنا تھا کہ مولانا کا خیال یہ ہے کہ جامع ترمذی کے اہم حصہ کی شرح کا کام پورا ہوگیا اس لیے کتاب کی تکمیل کی کوئی خاص ضرورت نہیں، اب سے دو سال پہلے رمضان مبارک ۱۹۷۵ء میں جب مدینہ منورہ میں پورا ایک عشرہ مولانا کے ساتھ رہنے کا موقع اللہ تعالیٰ نے عطا فرمایا (جس کا ذکر اوپر آچکا ہے) تو میں نے مولانا سے اس بارہ میں بھی گفتگو کی اور اصرار کیا کہ "معارف السنن" کی باقی جلدیں بھی ضرور لکھیں، مولانا نے فرمایا تھا کہ فی الحال میں اس کا ''مقدمہ'' لکھ رہا ہوں، اس سے فارغ

---

[1] مولانا بنوری مرحوم کی پیدائش ۶ ۱۳۲۶ھ کی بتلائی گئی ہے اور میری شوال ۱۳۲۳ھ کی ہے۔

ہونے کے بعد ان شاء اللہ تعالیٰ کتاب کی تکمیل کی بھی کوشش کروں گا، اس گفتگو کے بعد جو دو سال گزرے ان میں مولانا کی جو دوسری عملی مصروفیتیں رہیں، ان کے پیشِ نظر راقم سطور کا اندازہ ہے، کہ "معارف السنن" کا کام ان دنوں میں بالکل نہ ہو سکا ہوگا، خدا کرے کہ مقدمہ ہی پورا ہو چکا ہو، "معارف السنن" کے مطالعہ سے مولانا بنوری مرحوم کی علمی خصوصیات اور خاص کر فن حدیث میں ان کے رسوخ و تبحر اور وسعتِ مطالعہ کا اندازہ کیا جا سکتا ہے، حضرت الاستاذ الامام الکشمیری قدس سرہٗ کی خاص تحقیقات سے واقفیت کا سب سے زیادہ مستند ذریعہ بھی اس عاجز کے نزدیک "معارف السنن" ہی ہے۔

مولانا کی مجاہدانہ مہمات اور عملی خدمات کے سلسلہ میں ان کا سب سے بڑا کارنامہ پاکستانی پارلیمنٹ اور حکومت پاکستان سے قادیانیوں کے ''غیر مسلم اقلیت'' قرار دیے جانے کا فیصلہ کرالینا ہے، مرحوم اس دینی مطالبے کی تحریک کے مسلمہ اور متفقہ قائد اور امام تھے، جس ملک کی حکومت کا سب سے پہلا وزیر خارجہ قادیانیت کا کھلا علمبردار اور مبلغ سر ظفر اللہ خاں رہا ہو اس حکومت سے یہ منوالینا اور ملک کے دستور میں شامل کرا دینا کہ، ''مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی یا مسیح موعود ماننے والے اور اس پر ایمان لانے والے مسلمان نہیں ہیں، بلکہ پاکستان کی دوسری غیر مسلم اقلیتوں کی طرح ایک غیر مسلم اقلیت ہیں، اور پاکستان میں ان کی قانونی حیثیت ایک غیر مسلم اقلیت ہی کی ہے،'' اتنا عظیم کارنامہ ہے جس کو نصرت خداوندی کا ''معجزہ'' ہی کہا جا سکتا ہے، یہ محاذ مولانا مرحوم ہی کی قیادت میں فتح ہوا اور اس کا اثر پورے عالمِ اسلامی پڑا۔

جب سے مولانا سے واقفیت ہوئی اور ہندوستان و پاکستان یا حجاز مقدس میں جب بھی ملاقات ہوئی ہمیشہ یہ محسوس ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو کمال علمی کے ساتھ علم کے مطابق عمل کے اہتمام، اخلاص، للّٰہیت، خشیت و انابت، ورع و تقویٰ اور ان سب کے ساتھ دین کا درد بھی بھرپور عطا فرمایا تھا، اور جس بندہ میں اللہ تعالیٰ یہ اوصاف جمع فرما دے بلاشبہ اس کو وراثتِ نبوت کا بڑا حصہ نصیب ہوا۔

مولانا نے اپنے اساتذہ واکابر کے طریقہ پر ''مدرسہ'' کے ساتھ ''خانقاہ'' سے بھی استفادہ کیا تھا، راقم سطور نے باوثوق ذریعہ سے سنا ہے کہ پہلے مولانا نے حضرت حاجی امداد اللہ قدس سرہٗ کے خلیفہ مجاز حضرت مولانا شفیع الدین رحمۃ اللہ سے بیعت کی تھی، ایک زمانہ میں حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی اصلاحی تعلق رہا تھا، غالبًا اس کے بعد حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوئے اور جیسا کہ معلوم ہوا ہے حضرت نے اجازت سے بھی سرفراز فرمایا۔

مولانا کے مزاج میں ''شدت فی امر اللہ'' بھی بدرجۂ کمال تھی، جس بات کو دین کے خلاف اور جس فکر وخیال کو ناقابل درگزر زیغ وضلال سمجھے اس کے خلاف جنگ کرنا اپنے لیے ضروری سمجھے اور کوئی مصلحت اور کسی ملامت کا خوف اور اپنی شخصیت ومقبولیت کو سخت سے سخت نقصان پہنچنے کا خطرہ بلکہ یقین بھی ان کو اس اقدام جنگ سے نہیں روک سکتا تھا، ان کا حال اس معاملہ میں وہی تھا جو مرحوم مولانا محمد علی جوہرؒ نے (اللہ تعالی کی طرف سے) کہا تھا:

یہ بندہ دو عالم سے خفا میرے لیے ہے

جن لوگوں کو مولانا مرحوم کو قریب سے دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے انھیں چاہے ان کی بعض رایوں اور طرز وطریق کار سے اتفاق نہ ہو لیکن اس میں شک نہ ہوگا کہ وہ یہ سب کچھ ادائے فرض کی نیت سے اس احساس کے ساتھ کرتے تھے کہ اگر میں ایسا نہ کروں گا تو جرم مداہنت کا مجرم ہوں گا اور آخرت میں خداوند ذوالجلال کے سامنے مجھے اس کی جواب دہی کرنی پڑے گی، اللہ تعالیٰ ان کے تمام حسنات وخدمات کو قبول فرمائے اور ہماری ان کی سب غلطیوں اور لغزشوں سے درگزر فرمائے۔

اللهم اغفرلنا وارحمنا وعاملنا بنا انت اهله ولا تعاملنا بنا نحن اهله، انت اهل المغفرة واهل الجود واهل الكرم واهل الاحسان.

مَولَانازَاھِدالرَّاشِدِی



جناب رسالت مآب حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ اللہ رب العزت دنیا سے علم کو یوں نہیں اٹھائیں گے کہ کتابوں سے سلب کر لیا جائے، بلکہ علم اس طرح اٹھے گا کہ اہل علم یکے بعد دیگرے دنیا سے اٹھتے چلے جائیں گے، ان کے بعد جہال ان کے جانشین بنیں گے، جو خود بھی گمراہ ہوں گے اور لوگوں کو بھی گمراہ کریں گے۔

حضرت السید مولانا محمد یوسف بنوری نوراللہ مرقدہ کے وصال نے ''رفع علم'' کے اس احساس کو شدید تر کر دیا ہے اور اہل علم کی یکے بعد دیگرے رخصتی کے ساتھ ساتھ مدارس ومکاتب کے بانجھ پن کا تقابل کیا جائے تو مستقبل کا ایک ہولناک نقشہ سامنے آتا ہے۔

مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تمام تر زندگی علم کی اشاعت وترویج میں گذاری ہے اور وہ صرف اور صرف علم ہی کے حوالے سے پہچانے جاتے ہیں، اگرچہ راقم الحروف کو ان کی خدمت میں زیادہ مرتبہ حاضری اور شرف نیاز حاصل کرنے کا موقع نہیں مل سکا تاہم تحریک ختم نبوت کے دوران ایک جلسہ عام کے موقع پر جب پہلی بار اس مرد درویش کی زیارت کی تو ذہن میں غزالی، رازی، ابن رشد، ابن تیمیہ، ابن قیم، ابن کثیر رحمہم اللہ اجمعین اور ان جیسے اساطین علم وفضل کے ہیولی تازہ ہو گئے جن کے علم وفضل سے دنیا صدیوں سے فیض یاب ہوتی چلی آ رہی ہے اور ہوتی چلی جائے گی۔

سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے صرف علم کی ترویج واشاعت ہی کو اپنا اوڑھنا بچھونا نہیں بنایا، بلکہ اعتقادی محاذ پر کفر وارتداد اور الحاد و زندقہ کے فتنوں کا بھی جرأت مندانہ تعاقب کیا، قادیانیت کا فیصلہ کن محاسبہ، غلام احمد پرویز کے فتنہ انکار حدیث کی سرکوبی، ڈاکٹر فضل الرحمٰن کے ملحدانہ افکار کی بیخ کنی اور جناب مودودی صاحب کے تجدد پسندانہ خیالات پر کامیاب علمی گرفت سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کے اہم ترین کارنامے ہیں اور نئی نسل ان اعتقادی فتنوں کی بروقت نقاب کشائی پر سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی ہمیشہ سپاس گذار رہے گی۔

آج سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ ہم سے رخصت ہو گئے ہیں، ان کی زندگی ہمارے سامنے ہے، ان کا مقدس مشن اور جدو جہد ہم سے ان کے نقش قدم پر چلنے کا تقاضہ کر رہا ہے اور سب سے اہم بات یہ ہے کہ ہمیں ''رفع علم'' کی اس تیز رفتاری میں اپنے کردار کا جائزہ لینا ہے، ہمارے پاس مدارس، مکاتب اور علمی اداروں کی کمی نہیں، لیکن تدریس، تحقیق، تبلیغ، اصلاح وارشاد اور تحریر جیسے ناگزیر عملی شعبوں کو ''رجال کار'' نہیں مل رہے، ہر طرف سناٹا ہے، نئی نسل میں علم و تحقیق میں وقت ''ضائع'' کرنے کی بجائے ظاہری نمود ونمائش اور ''شارٹ'' راستوں سے ''منزل'' تک پہنچنے کی ہوس وبا کی شکل اختیار کر گئی ہے، تعلیم کا معیار روز افزوں دگرگوں ہے اور تربیت سرے سے عنقا ہو گئی ہے اور سب سے بڑا ستم یہ ہے کہ ہم میں ہر شخص اپنی ڈگر پر قائم رہتے ہوئے حالات کی تبدیلی کے لیے کسی ''معجزہ'' کا منتظر ہے۔

سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی یاد کو تازہ کرتے ہوئے ہمیں ان کی جدائی کو اس پس منظر میں بھی ایک نظر دیکھ لینا چاہیے کہ اس سے بہت سے مخفی گوشے سامنے آئیں گے، نظر وفکر کو نئی جولانگاہیں ملیں گی اور سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ یعنی ''علم وفضل اور جرأت و استقامت'' کی جدائی کو محنت اور عمل کے ساتھ کم کرنے کا احساس پیدا ہوگا۔

کیا ہمارے ارباب علم وفضل سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی جدائی کے اس پہلو پر غور کرنا پسند فرمائیں گے ............؟؟!!